"پہلے بھی کہا تھا اور اب بھی کہہ رہی ہوں- مجھے اپنے سامنے بڑبڑاتے ہوئے مریض زہر لگتے ہیں-ڈاکٹر کے سامنے خاموش رہا کرو-اب اتارو اپنا جوتا"-

افق نے حیرت اور بے یقینی سے ہاتھ سے رخسار کو ہولے سے چھوا، جیسے کچھ محسوس کرنے کی کوشش

کر رہا ہو۔ پھر اس کے تاثرات حیرت سے مدھم مسکراہٹ میں بدل گئے۔اس نے خاموشی سے سر جھکائے مسکراتے ہوئے جوگر کا تسمہ کھولا۔ پریشے نے جیسے کہیں کچھ برابر کر دیا تھا۔

اس کے پاؤں کا انگوٹھا زخمی تھا ناخن ٹوٹ چکا تھا۔ خون جما ہوا تھا۔ ناخن کے نیچے والی جگہ وہ اس لیے پریشان تھی افق نے اسے بتایا نہیں۔

مجھے سے یہ زخم چھپاتے ہوئے شرم نہیں آئی۔ اس کا زخم صاف کرتے ہوئے طنز کیا۔

بالکل نہیں آئی اس نے معصومیت سے جواب دیا۔



اب پہن لو جرابیں اس نے پٹی کر کے بولا وہ آرام سے جرابیں پہن کر تسمے بندھنے لگا اس کے لبوں پر اداس مسکان تھی۔

ہمیں ہر حال میں نیچے کا سفر آج ہی شروع کرنا ہے۔ دعا کرو آج طوفان کا زور ٹوٹے اور سورج نکل آئے۔ پھر برف باری بھی ہوئی تو ہم ڈسینڈ کر لیں گے۔ چولہے پر برف پگھلا کر پانی گرم اچھا افق کے برتن میں ڈالا آدھا خود تھام لیا۔

میں جانتی ہوں تمارا ذخم گہرا ہے مگر ہمت کرنی ہوگی اپنے لیے نہ سہی میرے لیے کروگے ناافق؟؟

گھونٹ گھونٹ پانی پیتے افق نے اثبات میں سر ہلایا۔

پریشے نے آخری پاور بار اس کی طرف بڑھایا کھالو۔

کھالو طاقت ملے گی وہ خاموشی سے کھانے لگا۔

پریشے نے گیس کی مقدار چک کرتے ہوئے کہا بس دو دن کی بچی ہے گیس۔وہ بھی پانی بنانے کے لیے ان کو ہر آدھے گھنٹے بعد گرم پانی کی ضرورت پڑتی تھی۔ساڑھے سات ہزار میٹر دو گھونٹ گرم چائے تھوڑی سی گیس زندگی اور موت کے درمیان فرق کرتے تھے۔

پاور بار ختم کر کے جانے کب وہ بیٹھے بیٹھے سو گیا۔پریشے کو پتہ بھی نہیں چلا۔جب وہ اپنے خیال سے باہر نکلی اسے انگھتے دیکھا کتنا کمزور لگ رہا تھا زردی نما سفید چہرہ



اس کا سرخ سہنری پن رنگت آج میں نظر نہیں آرہی تھی۔

باہر طوفان کا شور وہ خاموشی سے اسے دیکھ رہی تھی۔نیند میں کبھی وہ ہلکا سا کھانس دیتا۔

اسے افق پر بہت ترس آرہا تھا۔اس کی ٹانگ یقیناً اتنی دکھ رہی تھی۔اس کا عزم حوصلہ ہمت جواب دے گیا تھا۔اسے علم ہو چکا تھا کہ وہ مر جائے گا لیکن مرتے مرتے بھی وہ اپنی سانس اسے دینا چاہتا تھا۔اسے وہاں سے بھیجنا چاہتا تھا۔وہ اسے لفظوں میں نہیں بتا سکتی تھی کہ وہ اس کے ساتھ خیمے میں زندگی بچانے نہیں بیٹھی

تھی۔ جو اس کے سامنے سویا ہوا تھا وہ اس کی زندگی تھا۔ بعض لوگوں کی زندگی اتنی ہمیں اہم ہوتی ان کے بغیر رہ نہیں جا سکتا۔ ان کے بغیر بس مرا جا سکتا ہے۔

اسے افق سے پہلی نظر کی محبت ہوئی تھی وہ شاید اندازہ بھی نہیں کر سکتا تھا پری نے اسے کتنا ٹوٹ کر چاہا تھا جب اس نے اسے تھپڑ مارا پھر بھی ایک لمحے کو بھی چھوڑ کر جانے کا نہیں سوچا۔ وہ جانتی تھی وہ اس کے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اس لئے اس کے باہر نکلنے پر پیچھے ہی آ گیا تھا۔ اظہار نہیں کرتا تھا مگر محبت کرتا تھا کتنی خاموش محبت تھی دونوں کی چاہنا بھی اور نہ بتانا بھی کیا ایسے بھی کسی نے محبت کی ہو گی۔

برف باری جاری سورج طلوع نہیں ہو پا رہا تھا غلبا صبح کا ٹائم ہے اس نے ریڈیو کا سلسہ کیمپ سے جوارا۔

احمت ہمیں آج رات تک ہر حال میں ڈیڑھ ہزار میٹر ڈیسنڈ کرنا ہے مگر میرے پاس صرف اسی میٹر لمبی رسی ہے باقی چوری سو میٹر کیسی ڈیسنڈ کروں آواز میں تھکن تھی وہ کوئی سپر مین تو نہیں تھی کہ عصاب جواب نہیں دیتے مگر اس نے ایک شخص کے لیے خود کو ٹوٹنے سے روکا وہ افق کو مرنے نہیں دے گی اس نے عہد کر رکھا تھا۔

میں کلائمبر نہیں ہوں ڈاکٹر میں کیا کہہ سکتا ہوں ویسے تم نے جو رسی پہلے لگائی تھی وہ کہاں گئی۔؟

وہ بوف میں دب کر گم گی ہوتی بھی تو کیا فائدہ ہم رستہ بھٹک گئے

ہم دوسرے رستے پر آ چکے ہیں تھوڑا سا شال کی طرف اب سمجھ نہیں آ رہا کے اسی میٹر سے ڈیڑھ ہزار میٹر کیسے ڈیسنڈ کروں؟

کچھ کرو کچھ سوچو۔

افق کیسا ہے؟

اس کے پاؤں پر بھی بہت زخم تھا صاف کر کے پٹی باندھی اب سو رہا اس نے ایک نظر افق پر ڈالی۔

اچھا وہ ہنس دیا

ہنسے کیوں؟

افق کو پچھلی بار ناگا پربت پر برفشار نے 480 میٹر نیچے پٹخا تھا۔ آٹھ ایک ہی رسی پر تھی ایک گرتا سارے جاتے مگر سب بچ گئے تھے صرف افق کے پاؤں میں چوٹ آئی تھی اس کا باس کہتا تھا تم بے عزتی اور برفشار پروف ہو۔

وہ ہنس دی

یقین کرو ڈاکٹر اگر وہ اس کے باپ کو دوست نہیں ہوتا اب تک اسے شوٹ کر چکا ہوتا مگر اس بار افق نے باس سے وعدہ کیا تھا کہ وہ راکاپوشی کی چوٹی سے کنکروڑیا بلتورو دیکھ کر واپس آجائے گا اور پھر کبھی پہاڑوں میں نہیں جائے گا۔

میں نے راکاپوشی کی دیوار سے وہ چوٹیاں دیکھ لی مگر یقین کرو کوئی خوشی نہیں ہوئی وہ زندگی سے زیادہ حسن نہیں ہیں اور سنو وہ کرنل فاروق کدھر ہے؟

آج سارا دن یہی رہے دوربینوں سے تمہیں کھوجنے کی کوشش کرتے رہے۔

انہیں کہنا ہم رات تک ڈیسنڈ کرنے کی کوشش کریں گے اور پاپا کی کوئی میل تو نہیں آئی؟

اس نے بے قراری سے پوچھا

آئی تھی کہہ رہے تھے ارسہ کی موت کی خبر نیوز پر آئی

تمارے لئے سخت

پریشان ہیں میں نے کچھ سچ کچھ جھوٹ ملا کر تماری طرف سے مکمل خیریت کی اطلاع دی۔

بہت اچھا کیا اور فرید بیس کیمپ پہنچ گیا ہے؟ اسے یہ بات پوچھنا آج یاد آیا

وہ ادھر نہیں آیا۔

پریشے کے قدموں سے زمین نکل گئی



تو پھر وہ کہاں گیا؟ وہ پریشان ہو گئی وہ نیچے نہیں اترا؟



نیچے تو وہ دو دن پہلے ہی آ گیا تھا پھر وہ کریم آباد واپس چلا گیا مجھے لگا تم اس کے آنے کے متعلق پوچھ رہی ہو۔

احمت تم نے میری جان نکال دی اس کا دل احمت کا سر پھوڑنے کو چاہا۔

پھر کتنے پل گزر گئے طوفان نہ رو کا نہ آہستہ ہوا

اگر رسی زیادہ ہوتی تو دونوں طوفان میں بھی نیچے اتر سکتے تھے زخمی ٹانگ کے بعد سب سے بڑا مسئلہ رسی تھی افق اسی طرح سو رہا تھا اس کی جیب سے کچھ سرخ نظر آ رہا تھا پریشے نے اگے بڑھ کر اس سرخ کپڑے کو کھنچا وہ افق کا ترکی والا مفلر تھا وہ مفلر کو دیکھ کر سوات میں گزرنے والے پل یاد کرنے لگی کتنی دیر وہ مفلر سے کھیلتی رہی۔ یہ وہی ترکی کا جھنڈا نما مفلر تھا جو را گا پوشی پر لہراناتھا پریشے چوٹی پر رکھنے کے لئے ماں کی تصویر لائی تھی۔ پاکستان کا جھنڈا وہ بھول آئی تھی

مفلر لمبا سا تھا اس نے اس کے دونوں سرے ہاتھوں پر لپیٹ لئے او خدا اس نے چونک کر سر اٹھایا میں کتنی اسٹوپڈ ہوں مجھے پہلے کیوں نہیں خیال آیا وہ افق کو اٹھانے لگی افق افق اا ٹھو وہ مفلر چھوڑ کر اسے جھنجھوڑ کر اٹھانے لگی وہ ہڑ بڑا کر اٹھا چلو جلدی جہاں سے ہمیں نکلنا ہے مجھے سمجھ آ گئ کیسے اترنا ہے۔

کیسے ؟

وہ حیران پریشان اسے دیکھ رہا تھا۔ آنکھیں نیند کے باعث ابھی تک ٹھیک سے کھلی نہیں تھی۔



ہم Rapelling کر کے اتر سکتے ہیں رسی کو ڈبل کر کے میرے پاس 80 میٹر لمبا رسا ہے ڈبل کر کے اتر سکتے ہیں اٹھو جلدی کرو۔

سارا سامان باندھنے لگی اپنی ہارنس سے افق کی ہارنس باندھنے لگی۔

بیگ ہلکا ہے تمارا افق نے یوہی پوچھ لیا

سب یہی چھوڑو اس نے ادق کو سہارا دیا اور باہر نکل آئے

اس نے برستے طوفان میں کام کرنا تھا ساتھ ساتھ اپنے مرد کا وزن بھی اپنی کمر اٹھانا تھا وہ کوئی نازک چھوٹی موٹی لڑکی نہیں تھی۔ سپورٹس وومن تھی ایک اچھی کوہ پیا وہ یہ سب کر سکتی تھی باوجود اس کے اس نے کچھ کھایا نہیں مگر اسے افق کو بچانا تھا ہر حال میں یہاں سے نکلنا تھا۔ وہی خیمے کے قریب اس نے بال برابر کریک تلاش کیا اب اس نے رسی پی ٹون سے باندھی ایسے کے دونوں سرے ہاتھ میں پکڑ لیے وہ افق کو لیے اترنے لگی

رسی ڈبل ہو کر اب چالیس رہ گئی تھی وہ دونوں چالیس میٹر نیچے اترے۔ پریشے نے ایک سرا چھوڑ کر دوسرا سرا زور سے کھنچا پوری رسی اس کے ہاتھ میں آگئی۔ اب جہاں سے اتری بیگ سے دوسرا پی نکال کر نصب کرنا شروع کیا۔

طوفانی ہوائیں اوپر نیچے چل رہی تھی افق مسلسل کرا رہا تھا نہ چل سکتا نہ مزید برداشت کر سکتا تھا مسلسل گرتی برف سے پریشے پی ٹون



گاڑے نہیں جا رہے تھے۔ شروع کے چند گھنٹے افق چل کر اترا تھا مگر وہ بھی بہر حال کوشش کر رہا تھا مگر ہمت جواب دے گئی اب اسے پریشے سہارا دے کر اتار رہی تھی۔

پلیز افق ہمت کرو۔ تمہیں زندہ رہنا ہے تمہیں پریشے کے لیے زندہ رہنا ہے

پری مت کر اب مجھے ہمت نہیں ہے

میں تمارے سر میں یہ پی ٹون ماروں گی اگر اب ٹر ٹر کی

چپ کر کے اترتے جاؤ اترنے کے دوران اس کے ذہین میں سب حادثے آرہے تھے وہ ایک زخمی کے ساتھ تھی جیسے چلنے کی سکت نہیں تھی

برف گرتی رہی ہوا ہیں چلتی رہی وہ نیچے اترتے رہے وہ ان کی راہ میں آجاتا وہ بڑھتی دھند کی دشمن بن جاتی

وہ دوپہر کا وقت تھا مگر شام لگ رہی تھی گلیشئر پر برف پڑ رہی بار بار اسے صاف کرنا پڑتا افق گلاسز کے بغیر اتر رہا تھا وہ شدید تکلیف میں تھا اس کی ٹانگ ٹوٹی اور شدید سردی سے زخم خراب ہو رہے تھے بہادر انسان تھا جانے کیسے برداشت کر رہا تھا۔

بس ہمت کرو افق ہمیں پہنچنا ہے پھر کرنل فاروق اپنا ہیلی کاپٹر لے کر وہاں پہنچ جائیں گے بس چند گھنٹوں کی بات ہے وہ بمشکل سانس لے کر افق کی ہمت بنا رہی تھی

ایک جگہ وہ گلیشئر میں گلاسسز صاف کرنے رکی تو افق زور سے کھانسا اس کے زہین میں الارم بجا ایڈیما

مگر شکر کے وہ ایڈیما نہیں تھوڑا تنفس پرابلم تھا ایڈیما بھی ہوتا تو کوہ ہمالیہ کا ابحیات اس کے پاس علاج تھا

راکاپوشی پر دھیرے دھیرے شام اترنے لگی-ان کے اطراف میں موجود دیو ہیکل سیاہ اور سفید پہاڑ دھند کے پردے میں خاموشی میں ڈوبے تھے-ہزاروں میٹر نیچے دلکش وادیاں پھیلی تھیں-وہاں فرید کا کریم آباد بھی تھا, جس کی باسیوں کو علم بھی نہ تھا کہ وہ دو نفوس شام کی نیلگوں کی روشنی میں اترائی کا سفر....زندگی کا سفر کر

رہے ہیں- آئے دن کوہ پیماؤں کے مرنے کی خبریں ملا کرتی تھیں, کریم آباد کے باسیوں کے لیے یہ معمول کی بات تھی-

پھر اندھیرا پھیلنے لگا- انہیں اس سفر میں جتنی دیر ہو چکی تھی, اس میں کوئی آدمی لاہور سے پنڈی جا کر واپس لاہور بھی آ سکتا تھا- اور ان سے ابھی تک ایک کلو میٹر طے نہی ہو پایا تھا- جو سفر صاف موسم میں وہ چند گھنٹوں میں کر سکتے تھے, وہ اب تین گنا زیادہ وقت لے رہا تھا- وہ بار بار میٹر چیک کرتی, مگر سوئیاں بھی چھے ہزار کے ہندسے سے اوپر تھی-

دفعتاً طوفان نے زور پکڑنا شروع کر دیا- برو پھر سے جاگ اٹھا- برف باری میں شدت آ گئی اور بلا آخر افق کی ہمت جواب دے گئی- وہ اترتے اترتے وہیں برف پر نڈھال سا ہو کر گر گیا-

"نہی اور نہیں..... تم بے شک جاو, میں اور نہی-" طویل سانس لیتا وہ بے ربط جملے کہتا برف پر پڑا تھا- پریشے نے پریشانی سے میٹر دیکھا- 6320 میٹر-

"نو نیور.... تم جاو..... مجھے...... مجھے ادھر ہی مرنے دو.... میں اور نہی جا سکتا-" وہ اکھڑتی سانسوں کے درمیان نفی میں سر ہلاتے ہوئے انکار کر رہا تھا-



وہ جگہ بلکل اموودی تھی- جیسے کسی تکون کی ایک سائیڈ ہوتی ہے یا جیسے کسی چھت کی منڈیر- چند قدم آگے بڑھتے تو نیچے گر جاتے- وہاں تو خیمہ بھی نصب نہی کیا جا سکتا تھا-

طوفان ہر گزرتے پل وحشی ہو رہا تھا- برفیلی ہوا ہڈیوں میں گھس کر خون منجمد کر رہی تھی مگر افق اس سے ایک انچ نیچے نہیں اترنا چاہتا تھا- پریشے نے کھینچ کر رسی کو اپنے ہاتھ میں کر لیا اور فولڈ کر کے ایک کندھے پر ڈال

لیا-اب اسے خیمہ گاڑنے کو جگہ ڈھونڈنی تھی-کون کہہ سکتا تھا کہ وہ وہی پریشے تھی جو گھوڑے سے ڈرتی تھی-

اس نے افق کو برف میں دونو اطراف سے رسی گزار کر باندھ دیا,ایک اور ڈھیلا سا بھی برف کی دیوار میں نصب کر دیا تا کہ وہ نہ گرے-اس کی "سیفٹی روپ" کا کھینچاؤ چیک

کر کے وہ خیمے کی جگہ ڈھونڈھنے کی خاطر تاریکی اور طوفان میں گھٹنوں کے بل برف پر رینگتی رہی۔ادھر آئس ایکس مارتے ہوئے کوئی پلیٹ فارم تلاش کرنے لگی۔

کم بصارت گہری تاریکی ہڈیوں کو کھاتی سردی وہ زیادہ دور نہیں جا سکتی تھی اگر سکاف فشر نے کہا کے کوہ ہمالیہ کا اندھیرا آپ کا دوست نہیں ہو سکتا تو بالکل ٹھیک کہا وہ ویسے ہی دیوار کے ساتھ باندھا بیٹھا تھا جیسے وہ چھوڑ کر گئی تھی چہرے پر بڑھتی شیو پر برف کے زرات



وہ تھک کر اس کے پاس آ کر بیٹھ گئی۔طوفان کا شور نا قابل برداشت کانوں کے پردے پھاڑ رہا تھا۔

یہ سوا چھے ہزار میٹر ہے یہاں ہیلی کاپٹر آ سکتا ہے وہ کانپتے ہوئے بولی جواب میں افق نے کچھ نہیں کہا۔

اس نے ڈرتے ہوئے افق کا کندھا ہلایا افق مگر اس میں جنبش نہیں آئی وہ پھر افق

اس نے بہت ہلکا سا ہوں کیا پریشے کو سکون ہوا

درد ہو رہا ہے؟

نہیں

مگر اس کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا

فکر نہ کرو وہ آتے ہی ہوں گے اس کو سہارا دے رہی تھی یا لے رہی تھی سمجھ نہیں آئی

جانے ہیلی کاپٹر کب آئے گا اس نے کمر سے بندھی ریسک سے ریڈیو نکالا

کم ان بیس کیمپ ہاتھ اتنے منجمد تھے کے بٹن بھی نہیں دب رہے تھے۔

ائی اہم ہیر احمت کی آواز غنودگی سے بھری تھی

احمت ہم کوئی سوا چھے ہزار میٹر کی بلندی پر ہیں ایسا کروں میری کرنک فاروق سے بات کرواؤ انہیں لوکیشن دیتی ہوں



¤¤¤¤¤¤¤¤¤¤¤

کرنل فاروق تو چلے گئے

پریشے کو لگا اس نے غلط سنا

کہاں چلے گئے؟

واپس سکر دو

جیسے پورا گلیشئر اس کے سر پر پھٹا وہ ریڈیو کو کنگ سے دیکھ رہی تھی

وہ کیسے چلے گئے انہوں نے تو ہمیں ریسکو کرنا تھا اس سے الفاظ ادا نہیں ہو پا رہے تھے جیسے ساری قوت سلب ہو گئی ہو

وہ کہہ رہے تھے موسم خراب ہے اور بھی کوئی پرابلم تآئی ڈونٹ نو صبح ہی چلے گئے

تب پریشے کو حساس ہوا وہ کھلے آسمان تلے تہنا بے بس پڑی ہے

احمت وہ کیسے جاسکتے ہیں ہم نے ان کے کہنے پر ڈیسنڈ کیا اور وہ ہمیں چھوڑ کر چلے گئے کیوں؟؟؟؟

اس کا دل پھوٹ پھوٹ کر رونے کو چاہا رہا تھا وہ چھے فٹ مرد کو کندھے پر سہارا دے کر یہاں تک لائی اور اب وہ چلے گئے

فکر نہیں کرو صبح تک آجائیں گے ویسے تم نے اتنا زیادہ سفر نیچے کیسے طے کر لیا۔



رسی کو Repelled کرکے

وہ کیا ہوتا ہے؟

تمارا سر ہوتا ہے وہ زور سے چلائی۔

مجھ پر کیوں غصہ ہو رہی ہو میں سارا دن یہاں اکیلا پڑا را گاپوشی کا چہرہ دیکھتا رہتا ہوں شاید تم سے زیادہ سفر کر رہا ہوں وہ خفا سا ہوا

تم غلط وقت پر غلط بات کیوں کرتے ہو بجائے سوری کے اس پر چلائی۔

اچھا تم نیچے اترنے کی کوشش کرنا۔

جیسے مجھے معلوم نہیں خدا کے لیے احمت یہاں حالات بہت خراب ہیں برف

بہت پڑی ہے اور افق زخمی پڑا ہے ہم مزید رسی سے نہیں اتر سکتے ہمت نہیں ہے وہ چلائی۔

اچھا ہمت نہیں ہار وہ صبح تک آ جائیں گے تم بس دو گھنٹے بعد گرم پانی کا کپ پی لو

پتہ ہے مجھے تم دنیا کے واحد ڈاکٹر نہیں ہو اس نے ریڈیو بند کر دیا۔

وہ سب سے رابطہ کر چکا تھا جہاں تک ہو سکا مگر پریشے کو لگا کے احمت اور فوج کو ان کی کوئی پرواہ نہیں ہے وہ غصے سے ریڈیو واپس رکھتے ہوئے بڑبڑائی۔

پاکستان آرمی سے اتنا نہیں ہوتا کے۔۔۔۔

آرمی نے ہماری منت نہیں کی تھی کے اگست میں راکاپوشی جاؤ ہماری غلطی ہے وہ ہمارے لیے جو کر سکے کیا وہ تیز تیز بولتے کھانستے واپس برف سے ٹیک لگالی۔ یہاں سوچنا بھی مشکل کام تھا تازہ برف پڑ رہی تھی

وہ شرمندہ ہوئی شاہد خالص پاکستانی تھی اس لیے جلدی بدگمان ہو جاتی تھی۔

اب ان کو یہاں پناہ چاہے تھی جو صرف دیوار پر جمی برف دے سکتی تھی اس نے تھکن کے باوجود تیز تیز ہاتھوں سے برف کھودنے لگی برف اس کے چہرے بالوں میں پھسنے لگی۔

پورا دن افق کو سہارا دینے سے اس کی کمر میں شدید درد تھا۔وہ اسی دیوار سے بندھا آنکھیں بند کیے بیٹھا تھا سو رہا تھا یا کچی آنکھیں تھا پریشے نے اسے جگایا۔

اٹھ جاؤ میں نے ہم دونوں کے لئے ایک زبردست اپارٹمنٹ تیار کیا ہے زرا موسم ٹھیک ہو جہاں سے پورا قراقرم نظر آتا ہے۔اب ہمیں اس میں شفٹ ہونا ہے دیکھو دار دو میں نے کیسے اکیلے سب کر لیا۔وہ پہلی خوشگوار بات تھی جو اس نے نہایت ناخوشگوار ماحول میں کہی تھی افق کی رسیاں کھولنے لگی یوں لگتا ہے میں نے تمہیں یہاں اغوا کر کے رکھا ہوا ہے وہ اپنی بات پر خود ہی ہنس رہی تھی وہ اسے غنودگی کی حالت میں حیرانی سے دیکھ رہا تھا اسے شک گزرا کے پریشے کا دماغ خراب ہو گیا کہاں اتنا پریشان اور اب اتنی خوش اس کی حس مزاح جھاگ اٹھی۔

وہ افق کو نہیں احساس دلانا چاہتی تھی کہ انہیں اس چھوٹے سے برف کے سراغ میں زندہ رہنا ہے رو رو کر نہیں تو ہنس ہنس کر جی لیں۔

اس نے سرنگ ایسی نبنائی تھی جیسے ٹی سی سکین کے لیے مریض کو لیٹایا جاتا ہے اس میں ان دونوں کو رہنا تھا وہ بس اتنی تھی کے دو آدمی کمر ٹیکا کر ٹانگیں پھیلا کر گھس سکتے تھے برف سے انسان کو صرف برف بچاتی ہے جیسے ہیرے کو ہیرا کاٹتا ہے اسی طرح برف گرمی حرارت بھی پہنچاتی ہے اس کی تاثیر گرم ہوتی ہے اگر ان کے پاس دو سلیپنگ بیگ ہوتے تو اسے غار نہ کھودنی پڑتی۔ورنہ اسی میں گزارہ ہو جاتا ایک بیگ ان کا برف فشار نے چھین لیا تھا وہ مشکل سے افق کو اس میں لائی اس کو لٹا کر پاس بیٹھ گیا افق کے شوز والے پاؤ غار سے تھوڑا باہر تھے برفانی غار ایسے تھا جیسے کسی نے فریزر کے اوپر ڈال کر آگے سے ڈکن کھولا ہوا ہے ایسا لگ رہا تھا وہ پرانے وقتوں میں چلی گئی ہے جب لوگ غاروں میں دیتے تھے

یہ سب سوچتے اسے جلد نیند آ گئی۔ خواب میں اس نے خود کو قدیم زمانے میں پایا۔ وہ لکڑہارے کی بیٹی ہے وہ ایک ذخمی سپاہی کو غار میں چھپا کر بیٹھی ہے دشمن اس کی تعاقب میں ہیں گھوڑوں کے بھاگنے کی آواز اس کے سر پر ہتھوڑے برسا رہی تھی اس کی آنکھ کھلی قدیم کا سارا رومانس غائب تھا اور جو گھوڑوں کا شور تھا وہ طوفان کا تھا۔ برفانی غار رات سے اب قدرے گرم تھی۔ وہ دوبارہ بیٹھے بیٹھے سو گئی افق بھی ساتھ سو رہا تھا۔ فرق یہ تھا افق چھوٹے بچے کی طرح اس کے گھٹنے پر سر رکھا تھا وہ گہری نیند میں واقعی ہی معصوم بچہ لگ رہا تھا۔

ہیلی کاپٹر کی گڑ گڑاہٹ اس کے جینے کے لیے کافی تھی وہ آتے ہی ہوں گے دور تک دھند میں اس کی نگاہ انہیں کھوج رہی تھی وہ دل کو تسلی دے رہی تھی مگر زمین سے انہیں بچانے کوئی نہیں آیا تھا۔

دونوں جانے کتنے گھنٹے اس غار میں ٹھہر ٹھہراتے رہے جو غار کم اور برف کا تابوت زیادہ لگ رہی تھی۔

افق اٹھ گیا تو اس نے چائے بنا کر خود بھی پی اسے بھی دی۔ چائے کیا تھی شکر کے بغیر قہوہ تھا۔ افق نے دونوں ہاتھوں سے تھام کے کہنوں کے بل ہو کر گھونٹ گھونٹ کرکے گلے سے اتارا خالی کپ کر کے سائیڈ میں رکھ کر پھر سے پریشے کے گھٹنے پر لیٹ گیا۔

پتہ نہیں کیا وقت تھا کیا تاریخ تھی حساب بھول گیا

پری افق نے اسے پکارا. ساتھ دور چند انچ دیکھ رہا تھا سو رہی ہو؟

نہیں سو نہیں رہی بس یو ہی تھک گئی ہوں اس نے بند آنکھوں سے جواب دیا

پری میری جان بچانے کا شکریہ۔ تم نہ ہوتی میں مر گیا ہوتا۔ تم نہ ہوتے تو میں شاید مر گئی ہوتی وہ کرب سے مسکرائی

پھر کتنے پل خاموشی چھا گئی

پری سو گئی ہو اس نے پھر پوچھا؟

نہیں آواز بے حد ہلکی تھی۔

پھر بولتی کیوں نہیں ہو مجھ سے باتیں کرو۔ تا کے مجھے لگے میں جہاں برف تابوت میں اکیلا نہیں ہوں وہ اس وقت ڈرا ہوا بچہ لگ رہا تھا شوخ چنچل افق سے اس طرح کی امید نہیں تھی

کیا بولوں تمہیں درد ہو رہا ہے؟

ہر وقت یہی پوچھتی ہو

اور کچھ سوجتا ہی نہیں

غار میں ایک بار پھر خاموشی

وہ کافی دیر کچھ نہیں بولا تو پریشے نے آنکھیں کھول دیں

وہ اسی طرح لیٹے چھوٹی سی تصویر کو غور سے دیکھ رہا تھا۔ حناوے مر چکی تھی مگر اس کے ہاتھ میں ایسے دیکھ کر اس کے اندر درد کی ٹیس اٹھی۔

پری اس کی آواز بہت دھیمی تھی تم نے کل یہ کیوں کہا تھا میں تمہیں حناوے سمجھتا ہوں میں نے تمہیں کبھی حناوے نہیں سمجھا تم پریشے ہو تم کبھی حناوے ہو ہی نہیں سکتی۔وہ اسطرح بے ربط فقرے ایسے نہیں بول رہا تھا گرم چاہئے کی بخشی توانائی تھی۔وہ جواباً کچھ نہیں بولی کیوں کہ اب افق نے سب خود بولنا تھا۔

جانتی ہو لوگ کے ٹو کو سفاک پہاڑ کہتے ہیں بالکل ٹھیک کہتے ہیں وہ راکاپوشی کا نہیں کے ٹو عاشق تھا قراقرم میں رہنے والے شاہگوری بولتے ہیں اب میرے لیے اس کا نام لینا بھی تکلیف رے ہے وہ کہتے کہتے کھانسنے لگا کھانسی رکی تو کہنے لگا حناوے میرے چچا کی بیٹی تھی بہت خوبصورت

بہت مکمل اور بہت آرٹیفیشل۔اس کی پرفیکشن کے متعلق تو تم تصور بھی نہیں کر سکتی ہمیشہ ٹپ ٹاپ میں رہتی تھی بنی سنوری فل میک آپ بہت آزاد خیال تھی ہمارے درمیان بہت فرق تھا آزار خیال نہیں روشن خیال ہوں اور بھی کئ فرق تھے وہ جیسے زہن پر زور دے کر یاد کر کے بتا رہا تھا۔ہمارے خیالات کبھی نہیں ملے وہ مجھے بہت اختلافات کرتی تھی غالباً افق لڑتی تھی کہنے سے احتراز برت رہا تھا۔وہ ہر بات سے مرضی کرنے والے لوگ ہوتے ہیں ناوہ بھی ان میں سے تھی ہماری شادی کے چار سال ہوئے تھے دو سال بدترین سال تھے وہ امرات سے آئی تھی وہی جانا چاہتی تھی اور میں ترکی میں اپنے والدین کو چھوڑ کر نہیں جانا چاہتا تھا

احمت کو بچپن سے بھانڈا پھوڑنے کی عادت ہے ہو سکتا ہے آپ کو سیدھا لگتا ہو میں اسے اٹھائس سال سے جانتا ہوں وہ میرا ہمسایہ بھی اور دوست بھی ہے احمت انتہائی تیز اور عقل مند ہے وہ جان بوجھ کر بھانڈا پھوڑتا تھا شکل کے بھوپن سے لگتا نہیں ہے ایسا۔ہاں زندگی میں پہلی بار اس نے حناوے کے سامنے اپنا منہ بند رکھا تھا

قراقرم اور ہمالیہ کی پریوں کی بات اس نے ہاتھ جوڑ کر معافی مانگی مگر نقصان ہو چکا تھا حناوے نے پریوں کے متعلق سن کر اعتبار نہیں کیا مجھے ہر پل طعنے دیتی۔

طوفان اب بھی ویسا ہی تھا پریشے نے پوچھا پھر شادی کیوں کی تھی اس سے؟

میری ماں کی خواہش تھی کہ میں ایک کلائمبر ہوں اور ایک کلائمبر کے ساتھ خوش ہوں گا حناوے بہت زبردست امریکن کلائمبر تھی اس سے پہلے میری

میری زندگی میں ایک لڑکی آئی تھی میری کلاس فیلو ہری مجھے گمان گزرا کہ وہ میری آئیڈیل ہے اس کے ساتھ چھوٹا سا افیئر بھی چلا تھا مگر وہ میری آئیڈیل نہیں تھی یونہی ایک کرش تھی میں کوئی بہت فلمی ہیرو نہیں ہوں۔ جس کی اٹھائیس سالہ زندگی میں کوئی لڑکی نہ آئی ہو چھوٹے موٹے افیئر سب کی زندگی میں ہوتے ہیں پھر حناوے آئی میں اپنی جستجو میں ناکام ہو گیا سوچا نارمل انسان کی طرح رہنا چاہیئے وہ مرتی نہ بھی تو شاید اب تک ہماری علیحدگی ہو چکی ہوتی میں اسی لیے کچھ اچھا برا سننا پسند نہیں کرتا



غار میں ایک بار پھر خاموشی

افق وہ کچھ دیر بعد بولی کے ٹو پر کیا ہوا تھا؟ تم دو سال پہلے حناوے کے ساتھ سر کرنے آئے تھے ناں؟

کتنی دیر خاموش رہا اس کی آنکھوں میں درد کرب تھا

وہ بھی کے ٹو کو ڈیسنڈ کرتے بہت مشکل ہے وہ بھی جتنے لوگ جاتے بہت کم واپس آتے اسے فتح کر کے انا اسان نہیں پھر کھانسنے لگا اس کی توانائی ختم ہوتی جارہی تھی وہ بہت سخت طوفان تھا نا گا پربت راکا پوشی ایورسٹ سب جیسا ایک سا طوفان ہوتا ہے میرے ٹیچر کہا کرتے تھے کے ٹو پر طوفان آجائے سامان پھینک کر زندگی کو بچاؤ بس

میں اور حناوے ساتھ تھے اس کی آکسیجن ختم ہو گئی مجھے ایڈیما ہو گیا مجھے آکسیجن کی ضرورت تھی ماسک چہرے پر لگائے رکھتا تھا وہ ڈیتھ زون تھا آٹھ ہزار میٹر یاد نہیں بس میں نڈھال ہو کر گر گیا حناوے کو آکسیجن چاہیے تھی وہ بغیر اکسیجن کے بھی ڈیسنڈ کر سکتی تھی مگر اس نے میرا ماسک سب مجھ سے نوچ کر نیچے چلی گئی وہ میری ساتھی کلائمبر نہیں

تھی وہ میری بیوی تھی مگر پھر بھی اس نے ایسا کیا میں بغیر اکسیجن کے تین گھنٹے برف پر پڑا رہا کے ٹو کے طوفان کے دوران



حناوے نے کیمپ فور میں جا کر میرے متعلق بتایا کہ میں لاپتا ہو چکا ہوں مجھے دوسرے مہم کے گائیڈ نے اٹھایا اور نیچے لے آیا گرم چائے دی میرا ایڈیما بدترین ہو رہا تھا میں نیم مردہ تھا وہی گائیڈ مجھے اٹھا کر نیچے لایا جہاں منیجر عاصم نے مجھے پک کیا میرے ہاتھ فراست بائٹ ہو چکے تھے عاصم نے بہت جدوجہد کی دوستی کا حق ادا کیا مجھے وہ لمہ نہیں بھولتا میں برف میں مردہ پڑا تھا مرنے ہی والا تھا دور ہیلی کاپٹر کی نظر مجھ پر آئی میرا نیا جنم ہوا تھا

اور حناوے؟

وہ ڈیسنڈ کے دوران کیمپ تھری میں برفشار کا شکار ہو گئی اس کی رسی ٹوٹ گئی تھی کیونکہ برفشار بہت تیز تھی وہ برف میں گم ہو گئی پھر حناوے کو کبھی کے ٹو نہیں دیکھا دفن کے لیے اس کی لاش بھی نہیں ملی

تم خواب میں بھی ڈر جاتے ہو نا؟

افق نے شاید کرب سے آنکھیں میچ لی

بس خواب پیچھا نہیں چھوڑتے جس مقام پر حناوے مجھے چھوڑ کر گئ تھی میں اس سے آکسیجن مانگتا نہیں دیتی پری میری آکسیجن بھی نہیں دی. اور مجھے برف پر مرنے کے لئے چھوڑ دیا میں خواب میں بھی دیکھتا ہوں تو درد سفاک شخص کوئی ہو سکتا جیسے وہ تھی۔

وقت گزر رہا تھا باہر برف غار کا منہ بند کرنے کی سعی کر رہی تھی



بس شام تک ہمارے ڈیسنڈ ہوتے ہی وہ آجائیں گے بس آتے ہی ہوں گے اس کی بے قرار نگائیں باہر دھند میں بھٹک رہی تھی انتظار کے لمبے طویل ہوتے جا رہے تھے دنیا کا سب سے مشکل کام انتظار را گاپوشی پر اور بھی گھٹن تھا

شام تک آجائیں گے افق ڈونٹ یو وری

پھر شام بھی آئی سیاہ رات بھی جن کو نہ آنا تھا نہ آئے

اس کا یقین ڈگمگا گیا مگر پھر بھی اپنی اور اس کی ڈارس باندھ رہی تھی رات گہری ہو رہی تھی انہیں بغیر کچھ تھا کھائے تیسرا دن تھا جو اپنے اختتام کو پہنچ رہا

ایندھن کی بھی ایک آخری بوتل بچی تھی۔ اس نے اسے ایسے تھما تھا جیسے خزانے کی کنجی بس ایک دن کے پانی کی گیس۔ پاؤں سے زمین اور سر سے آسمان کھینچ لیا جائے تو کیا حال ہوتا ہے آج علم ہوا جانے کب یہاں سے نکل کر تازہ آکسیجن میں سانس لیں گے۔ پریشے کے عصاب جواب دے رہے تھے افق بند آنکھوں سے مسکرایا

سو جاؤ ہیلی کاپٹر کے آتے ہی تمہیں اٹھا لوں گی۔ افق کو اس کی بات پر زخمی مسکراہٹ آئی جیسے پریشے یقین سے کہہ رہی تھی پھر وہ وہی نیند میں چلا گیا۔

اس کے سونے کے بعد اس نے ریڈیو نکال کر احمت سے رابطہ کیا

کیسی ہو ڈاکٹر وہ جیسے اس کی کال کے انتظار میں سویا نہیں پتہ نہیں کیسی ہوں میری ای میلز تو پڑھ کر سناؤ۔

اچھا سنو وہ لیپ ٹاپ کے سامنے ہی بیٹھتا تھا پہلی تو میری بیوی سلمی کی ہے لکھتی ہے پیاری پریشے جلدی سے عافیت سے نیچے آؤ۔ سلمی کو میری طرف سے جواب دو۔

وہ میں پہلے ہی دے چکا ہوں

کیا لکھا ہے؟

تماری طرف سے اپنا کریکٹر سرٹیفکیٹ دیا ہے اور کیا وہ ہنسا۔ اچھا یہ کسی کی سیف الملوک سے ای میل آئی ہوئی ہے

پریشے کے لبوں پر یکساں مسکراہٹ غائب ہوگئی سیف الملوک کو میں ان تین دنوں میں بھلا چکی تھی کیا لکھا ہے؟

میں نے اور ندا آپا نے برائیڈل ڈرس اڈر کر دیا ہے ماموں کہہ رہے تھے کارڈر مضان کے بعد چھپائیں گے اور ماموں پرسوں کے بجائے ایک ہفتے بعد آییں گے۔ اب بس جلدی سے اپنا ایڈونچر ختم کر کے آؤ آنکھیں دیکھنے کو ترس گی ہیں۔

تمارا سیف

اس کی آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے اس نے مشکل سے احمت کو بائے کہا اور ریڈیو بند کر دی۔

جیسے وہ آسان سمجھ رہی تھی کہ افق کو پاپا سے ملوا دے گی اور تین سال پرانی منگنی توڑ دیں گے تو بہت غلطی پر تھی۔ وہ کبھی بھی کسی غیر ملکی کو اپنے بھانجے پر ترجیح نہیں دیں گے۔ راگاپوشی کے لئے اجازت دے دی مگر یہ ان کی عزت کا مسئلہ ہے وہ اپنے پیار کے لیے اپنے باپ کے خونی رشتوں کو ختم نہیں کر سکتی تھی ادھر اس کی شادی کی تیاری عروج پر تھی ادھر یہ منگنی توڑنے کا سوچ رہی تھی وہ ایسا نہیں کر سکتی تھی۔ وہ جانتی تھی پاپا بے دلی سے مان بھی گے تو افق کبھی بھی اسے یہاں نہیں چھوڑے گا ساتھ ترکی لے کر جائے گا اسے جانا پڑے گا پیچھے پاپا اپنے رشتے داروں کے ہوتے بھی اکیلے

ہوئے بھی ویسے ہی اکیلے ہوں گے۔ جیسے وہ اس وقت ان ویران پہاڑوں میں اکیلی پڑی تھی۔ وہ شخص اس کا باپ تھا وہ انہیں کوئی دکھ نہیں دے سکتی تھی۔ وہ بروکے خطرناک گلیشئر سے لڑ سکتی تھی وہ اپنے رشتے داروں کی منگنی توڑنے کے بعد کی ممکنہ بلیک میلنگ سے ہار گئی تھی۔ رات میں اس برفانی غار میں بیٹھے اسے افق اور اپنے باپ میں سے کسی ایک کا انتخاب کرنا تھا۔ اس نے ایک نظر گہری نیند اس کے گھٹنے پر سر رکھ کر سورہا تھوڑی تھوڑی دیر بعد کراہتا شاہد زخم ناسور بنتا جارہا تھا ناقابلِ برداشت تکلیف دے رہا تھا اس نے ٹوپی پہن رکھی تھی مگر بھورے بال اس کے ماتھے پر پڑے تھے باہر چاند نہیں تھا روشنی نہ ہونے کی وجہ سے اس کا چہرہ نہیں دیکھ پا رہی تھی۔

کچھ عشق تھا کچھ مجبوری تھی

وہ زیرِلب بڑبڑائی اور آنکھیں موند لی۔ اس نے اپنا انتخاب کر لیا تھا۔

تم مجھے بہت دیر سے ملے ادق ارسلان۔ کاش پہلے ملے ہوتے آنسو اس کی پلکوں سے نیچے گرنے لگے۔۔

©©©©©©©©©©©©©©©©©©



#گیارہویں_چوٹی_

کسی دھماکے کی آواز نے اسے جگایا تھا۔وہ ہڑبڑا کر اٹھی۔وہ غار میں تنہا اس کے گھٹنے پر بوجھ نہیں تھا۔افق کہاں گیا او میرے اللہ وہ چکرا کر رہ گئی اور تیزی سے رہنگتی ہوئی باہر آئی۔وہ غار کے دائیں طرف کچھ قدم دور بیٹھا تھا۔اس نے ذخمی ٹانگ برف پر لٹا رکھی تھی۔برف کی دیوار سے ٹیک لگائے سامنے دیکھ رہا تھا

تم ادھر کیوں بیٹھے ہو؟اس کے ساتھ ویسے ہی دوزانو ہو کر بیٹھے ہوئے اس کا چہرہ دیکھا۔برستی برف کے ٹکرے اس کے کپڑوں ٹوپی اور سر پر ٹھہرے ہوئے تھے۔طوفان اب تھمنے کو تھا مگر برف بے حد خراب تھی اب بھی اسے کسی برفشار کے گرنے کی آواز نے جگایا تھا۔

نہیں بیٹھ سکتا اس قبر میں نامور۔۔۔۔نامور۔۔اسکی سانس رک رہی تھی کل کے مقابلے میں آج اس کے چہرے سے کمزوری نظر آ رہی تھی اس کی توانائی ختم ہو رہی تھی وہ اندر ہی اندر مر رہا تھا۔

تمہیں درد ہو رہا ہے؟؟

ہاں۔وہ جھوٹ بول بول کر تھک گیا تھا جانے کب سے باہر بیٹھا تھا پلٹ کر اس نے نگاہ غار پر ڈالی وہ واقعی ہی برفانی قبر لگ رہی تھی۔



تم فکر نہیں کرو صبح ہونے والی ہے وہ لوگ آنے والے ہوں گے دھند میں دور تک نظر گئ ہیلی کاپٹر کو نہ پا کر مایوس لوٹ آئی۔صبح کی روشنی سے قراقرم کے پہاڑ منور تو ہو گئے تھے مگر دھند کے باعث سورج کا نام ونشان نہیں تھا اس کی نظر افق کے ہاتھ میں سرخ مفلر پر پڑی

اس مفلر کے ساتھ اس کے بہت لمے یاد آرہے تھے وہ سب اب صدیوں پرانی لگ رہی تھی۔ برف میں ڈوبے پہاڑوں کو دیکھ کر اس کا دل چاہا رہا تھا وہ اس کے کندھے پر سر رکھ کر بہت روئے اس کے آنسو راکا پوشی کی ساری برف پگھلا دیں پھر وہ تھک کر سو جائے اٹھے تو ساری مشکلات ختم ہوئی ہوں۔ وہ جاگے تو گھر ہو اور سوا تجیسا ہستا مسکراتا افق اس کے سرانے کرسی پر بیٹھتا ہو مگر سوچ اور حقیقت میں کتنا فرق ہے؟

اس نے اپنے منجمند ہاتھوں سے افق کے ٹھنڈے ہاتھ تھام لیے۔ دونوں کے ہاتھ دستانے میں لپٹے تھے۔ ایسے لگ رہا تھا برف کے ٹکڑے اوپر نیچے رکھے ہوئے ہیں۔

جب میں چھوٹی تھی تو ایک کہانی بہت شوق سے پڑھا کرتی تھی دنیا کا بہادر شہزادہ پہاڑوں کی چوٹی پر قید شہزادی کو بچانے جاتا ہے شہزادی نگاہیں جمائے کسی شہزادے کے انتظار میں ہوتی ہے پھر شہزادہ اس پہاڑ پر جاتا ہے اور ----



وہ یہاں تک کہہ کر خاموش ہو گئی اب افق گردن موڑ کر اسے بغور دیکھ رہا ہے

میری ماما میرا راز تھی مجھے ہر طرح سے بچا لیتی پاپا پاپا سے بھی اب وہ ہوتی تو ڈھال بن جاتی مگر اب وہ نہیں ہیں --۔ وہ ادھوری باتیں کر رہی تھی

فکر کیوں کرتی ہو خود ہی تو کہتی ہو وہ آجائیں گے جیسے فلموں میں بچا لیا جاتا ہے پھر میں تمہارے پاپا پاس جاؤں گا۔

کیوں جاؤ گے ؟؟ اس کی نگاہ ٹوٹی برف پر تھی

تم میرے منہ سے کیا سننا چاہتی ہو وہ باوقت بول پڑا

کچھ نہیں کچھ بھی تو نہیں اب کچھ سننے کی حسرت نہیں رہی

پری پریشان مت ہو۔ ہم سب کو منالیں گے پھر میں تمھیں ترکی لے جاؤں گا۔

اور... وہ کھانسے کو رجا.

"مجھے خواب مت دیکھاؤ افق. "اس کی آنکھیں پانی سے بھر گئیں. "خواب نہیں چاہئیں. یہ ٹوٹ کر ساری عمر آنکھوں میں کرچیوں کی طرح چبھتے رہتے ہیں. آنکھیں زخمی ہوتی ہیں روح بھی زخمی ہو جاتی ہے. مجھے خواب مت دکھاؤ". سفید دھول نے نیچے حرفت ہوئے زمین کا بڑا حصہ اپنی لپیٹ میں لے لیا تھا.

"پری! تم" .......

"نہیں افق..... ابھی تم صرف میری سنو. میں ساری رات ٹھیک سے سو نہیں سکی. میں افق انشا تم ہم سب غلط تھے. بابا نے دس لوگوں کے سامنے میری منگنی کی ہے. میں وہ منگنی توڑ کر ان کو دکھ نہیں دے سکتی. میں ایسا کوئی رشتہ نہیں بنانا چاہتی جس کی بنیاد پر پرانے رشتے قبروں میں ہوں. میں نے ایک فیصلہ کیا ہے. میری بات غور سے سنو.

تم مجھ سے آج اس برفانی غار کے باہر بیٹھے ایک وعدہ کرو. راکاپوشی گلیشیر یہ برفانی برفشار اور یہ گرتی برف اس عہد کی گواہ ہو گی. محض سے وعدہ کرو کہ یہاں سے نکلتے ہی تم اپنے گھر واپس چلے جاؤ گے. ہمیشہ کے لیے ترکی

واپس چلے جاؤ گے. اور پری کے لیے کبھی واپس نہیں آؤ گے پری اب سونے کے پنجرے سے آزاد نہیں ہونا چاہتی" .

وہ اسے دیکھ کر رہ گیا. "بس ؟ صرف اپنے بارے میں سوچا سو د فیصلہ سنا دیا؟ میرے بارے میں کچھ نہیں سوچا؟"

"تمہیں واقعی لگتا کے تمہارے بارے میں کچھ نہیں سوچا؟ ہر طرف خاموشی بالکل سکوت تھا جیسے بر فشار کبھی آیا ہی نہ ہو.

افق نے گردن نفی میں ہلائی اور دوبار سر پیچھے ٹکا کر آنکھیں موند لیں. "جو تم کہو میں وہ کروں گا." وہ ہار مان گیا تھا. اتنے مختصر الفاظ میں فیصلہ صادر کر کے پریشے نے اس کے لیے کوئی انتخاب نہیں چھوڑا تھا.

مگر پری...... تمہیں بھی مجھ سے ایک وعدہ کرنا ہو گا." وہ پھر کتنی ہی دیر چپ رہا اور بولا. اس میں مزید بولنے کی سکت نہیں تھی.

برف کے تینوں ٹکڑوں نے ابھی تک ایک دوسرے کو تھاما ہوا تھا. پھر پریشے نے درمیان میں پھنسا وہ سرخ کپڑا نکالا ترکی کا جھنڈا جسے کئی دن تک مفلر سمجھتی رہی تھی. اسے



نکالا اور سرخ مفلر جھاڑا. برف کی قلمیں نیچے گریں. وہ بے حد گیلا تھا. ان دونوں کے کپڑوں کی طرح گیلا.

پھر اس نے غار کے دہانے کے قریب برف چند انچ گہری کھودی سرخ مفلر اندر دبایا اور اوپر برف ڈالنے لگی. چند لمحوں بعد کپڑا برف کی تہوں تلے چھپ گیا.

بس اب یہ ہمیشہ ادھر ہی رہے گا. غار کے دہانے پر برف برابر کرتے ہوئے وہ بہت پیار سے بولی جیسے کوئی اپنی بے حد قیمتی شے محفوظ کرنے کے لیے دفن کرتا ہے.

جانتے ہو افق! قطبین کے بود.... دنیا کے سب سے بڑے گلیشئیر میرے ملک میں ہیں.

جہیں فور ہسپار, بلتورہ کہتے ہیں. یہ گلیشئیر اب تیز سے پگھل رہے ہیں. میں سوچتی ہوں آج سے دس بیس سو سال یا پھر سینکڑوں ہزاروں سال بعد جب یہ گلیشئیر پگھل جائیں گے پھر ایک روز ایسے آئے گا جب قراقرم کے پہاڑوں پر سورج بہت روشن طلوع ہو گا جس کی روشنی سے راکاپوشی کی صدیوں پرانی جائے گی اور پھر "برو" میں دفن یہ مفلر اور قراقرم کے محل میں دبی داستان نگر کے دریا میں بہ جائے گی پھر جہاں جہاں نگر بہے گا اس کے ساتھ پڑے پتھر پتھروں سے دور اگے درخت درختوں پر پھدکتی نیلی چڑیاں اور اس سے اوپر سیاہ پہاڑوں کی سفید چوٹیوں کو چومتے روئی سے نرم بادل بادلوں کے درمیان چمکتی سورج کی سرخ شعاعیں اور ان سب کے اوپر چھایا آسمان سب نگر کے دریا میں والی داستان کے نغمے سنیں گے پھر نگر جس وادی میں جائے گا جس دریا کے ساتھ ملے گا ہنزہ جہلم اور نیلم کے دریاوں میں ہر سو وہ داستان خاموشی سے سنائی جائے گی. کبھی تو نگر کا پانی اس پر چڑھی چاندنی کی تک سوات کے مرغزاروں میں اس جھرنے کے قریب پہنچے گی وہ جھرنا جس کے پہاڑ پر کبھی بیٹھا کرتے تھے جہاں اداس چڑیا گیت گاتی تھی کسی کی روٹھی محبت کی نارسائی کے کسی کی جدائی کے..... تب وہ چڑیا ہمارا کہانی سیاحوں کو سنایا کرے گی. وہ جو اس جھرنے کے پانی اور پانی میں پڑے سرمئی پتھروں کے نیچے بہت پہلے سے دبی ہو گی.

افق اور پری اور کوہ پیما کی کہانی.... ہوں کبھی توراکاپوشی کی برف پگھلے گی اور برف میں دبی کہانی اس دریا میں بہہ جائے گی" .

اتنی مدھم سرگوشی میں کہہ رہی تھی کہ اسے یقین بھی نہیں تھا کہ وہ سن رہا ہے۔

"اس مفلر کو یہیں رہنے دو۔ یہیں قراقرم کے تاج محل میں سونے دو۔ جانے اس کی دیواروں

اور کتنے پیار کرنے والوں کی یادیں رقم ہیں، ایک اور سہی" وہ خود سے بڑبڑائی-

برف ویسے ہی اس کے اوپر اور آس پاس گرتی رہی- دھند کبھی بڑھتی' کبھی گھٹتی' پریشے خاموش تھی- افق خاموش تھا- قراقرم کے پہاڑ خاموش تھے-

سورج تب بھی نہیں چمکا جب اسے سوا نیزے پر ہونا چاہیے تھا- پھر سفید سی دھند چھٹ گئی اور شام کا نیلگو اندھیرا قراقرم کے پربتوں اور ان کی دیوی کو اپنی لپیٹ میں لینے لگا-

ہر دو گھنٹے بعد پانی کی آدھی پیالی اس کی ضرورت تھی مگر اس ڈھلتی شام میں اندازاً دو ڈھائی گھنٹے بعد اس نے چولھا جلایا تو وہ ٹھنڈا پڑا رہا- اس نے فیول کی آخری بوتل ہلائی وہ خالی تھی' اس نے ٹرانسمنٹ بٹن دبایا وہ بھی مردہ تھا' اسکی بیٹری مر چکی تھی' دوسری بیٹریاں افق کے بیک پیک میں کہیں بہت اوپر برف میں دفن تھیں-

کہر میں ڈوبے دہیو کیل جامنی پہاڑ اپنے چہروں پر سفید چادر تکا بکل مارے خاموشی سے دیکھتے رہے- ان پہاڑوں کے اس پار بھی میلوں دور تک پہاڑی سلسلے تھے- وہ ان کی اوٹ میں بے قرار منتظر نگاہوں سے کسی کی راہ تک رہی تھی-

گیس تھی'نہ پانی'خشکی اور سردی کے باوجود اس کے حلق میں کانٹے اگ آئے تھے'بغیر پانی اس کے پاس زندگی کے بس چند آخری گھنٹے رہ گئے تھے'وہ کپکپا بھی نہیں رہی تھی'کپکپنے سے گو کہ اس کا جسم ایک دو لمحہ کے لیے گرم ہو جاتا مگر اس اضافی حرکت سے اس کی دسترس میں موجود چند آخری گھنٹوں میں کمی ہو جاتی'کانپنے کے لئے توانائی خرچ ہوتی اور اسے توانائی بچانا تھی'چند گھنٹوں کی مہلت کو کھینچنے کے لیئے۔۔۔چند منٹ مزید حاصل کرنے کے لئے۔۔۔زیادہ سے زیادہ زندگی کا ایک دن مزید گزارنے کے لئے۔۔۔

"بس وہ آتے ہی ہوں گے رات کی تاریکی پھیلنے سے پہلے وہ آتے ہی ہوں گے۔ ہمیں اب آیک اور سفید رات نہیں گزارنی پڑے گی۔"اسکی متلاشی نگاہیں دور پہاڑوں سے ہو کر بار بار واپس آرہی تھیں۔

"سب کہاں چلے گئے؟کرنل فاروق آپ نے تو کہا تھا آپ ہمیں لینے آجائیں گے'آپ کدھر رہ گے؟میرے اللہ انہیں جلدی بھیج دو ورنہ ادق ل

مر جاے گا۔وہ بضیر پانی کے سفید رات میں مر جائے گا۔"وہ پھر سے رونے لگی۔

برف باری پھر سے شروع ہو گئی یوں جیسے وہ کبھی ختم نہیں ہو گی۔پریشے نے امید کا ٹمٹما۔۔



آنکھوں میں سجائے دھند میں لپٹے آسمان پر دور تک نگاہ ڈالی۔اس کی پلکھیں بھیگتی چلی گئیں۔

"کوئی ہے؟"اس نے زور سے چلا کر کہا۔"کوئی ہے جو ہماری مدد کرے'ہمیں اس برفیلے پہاڑوں سے نکالے؟ خدا کے لیے کوئی تو آئے ورنہ ادق مر جاے گا۔"اسکی آواز پہاڑوں میں گونجی اور ٹکرا کر واپس آگئی۔

"مت کرووہ آتے ہی ہوں گے۔" بند آنکھوں سے وہ بڑبڑایا۔

پریشے نے نفی میں سر ہلایا اور نڈھال سی ہو کر پیچھے برف سے ٹیک لگالی اور آخری بار دعا کی کوئی آجائے 'مگر راکاپوشی پر تو دعائیں بھی قبول نہیں ہوتی تھیں۔

"وہ نہیں آئیں گے افق 'کبھی نہیں 'ہم نے جانے کتنے دن ان کا انتظار کیا' مگر وہ نہیں آئیں 'اب وہ نہیں آئیں گے۔ یہاں سے ہمیں نکالنے کوئی نہیں آئے گا۔ ہمیں ادھر ہی مرنا ہے 'آہستہ آہستہ دھیرے دھیرے۔۔۔"

اس نے آنکھیں بند نہیں کیں' بس پھترائی آنکھوں سے دھند میں تقریباً سو میٹر تک نظر جمائے سرمئی سے سفید پن کو دیکھتی رہی۔ پھر برف باری اور تیز ہو گئی تو اس کا پینوراما اور چھوٹا ہوتا چلا گیا۔ طوفان کئیں گھنٹے ہوئے تھم چکا تھا۔ لمحے بھی تھم چکے تھے۔ لوگ کہتے ہیں وقت نہیں ٹھہرتا مگر تو ماز ہومر کہا کرتا تھا' بعض اوقات وقت بھی ٹھہر جایا کرتا ہے۔

زندگی میں چند لمحے ایسے آتے ہیں جب وقت رک جاتا ہے' گھڑیاں جم جاتی ہیں۔

تب کوئی گزرا کل اور آنے والا کل نہیں ہوتا۔

تب صرف آپ ہوتے ہیں اور آپ کی تنہائی۔

وقت کی تفریق اور حساب ختم ہو کر رہ جاتا ہے۔

آپ عجیب سے ٹائم' ٹائم لیس میں پھنسے ہوتے ہیں، جو درحقیقت وہاں ہوتا ہی نہیں ہے۔

ان لمحوں میں پوری کائنات رک جاتی ہے۔



راکاپوشی پر بھی وقت ٹھہر گیا تھا۔

وہ سوچنے سمجھنے کی صلاحیت مفقود ہو چکی تھی' نہ وہ سوچ پا رہی تھی' نہ وہ وقت کا حساب رکھ پا رہی تھی۔ کتنے بجے تھے' رات کا کونسا پہر تھا' اس کی یادداشت نے کام کرنا ترک کر دیا تھا۔ ہاں بس اسے نیند آ رہی تھی' وہ گہری میٹھی نیند سونا چاہ رہی تھی مگر اسے اپنے لبوں کی قید سے آزاد ہوتے۔۔

الفاظ ہوا میں تحلیل ہوتے سنائی دے رہے تھے-

"سونا نہیں افق......!سونا نہیں-اگر ہم سو گئے تو پھر کبھی نہیں جاگیں گے"-

وہ سونا چاہتی تھی, نیند, تھکاوٹ اور پیاس سے اس کا برا حال تھا مگر دور اندر کوئی اسے جھنجھوڑ کر اسے جگائے رکھنے کی کوشش کر رہا تھا, اسے کہہ رہا تھا کہ وہ نہ سوئے-ہاں اندر سے وہ بھی جانتی تھی کہ اگر وہ اس رات سو گئی تو پھر کبھی نہیں جاگے گی-اسے سونا نہیں تھا, خود کو اور افق کو جگائے رکھنا تھا-وہ وہی الفاظ بار بار کسی غیر ارادی عمل کے طور پر دہراتی, جانے کب اس دنیا سے, سردی اور دھند کی اس دنیا سے اس دنیا میں چلی گئی جہاں کوئی درد, کوئی تکلیف, کوئی خیال, کوئی ذہنی کشمکش, کوئی زماں اور مکاں کی تفریق نہ تھی-وہ دنیا, زمان و مکان کی قید سے آزاد تھی-وہاں مکمل خاموشی اور سکون تھی-

وہ سو گئی تھی-



*...............*...............*



پیر, 22 اگست 2005ء

اس کے ذہن میں اندھیرا تھا-سماعتوں میں کوئی آواز مسلسل سنائی دے رہی تھی مگر نگاہوں کے سامنے گہری تاریخی چھائی تھی-کمر کے پیچھے برف کی دیوار وہ محسوس کر سکتی تھی پھر اس کی آنکھوں سے تاریخی چھٹنے لگی اور گہرا نیلاہٹ بھرا اندھیرا ان میں بھرنے لگا-

اس نے پلکیں جھپکائیں-ایک دفعہ, دو دفعہ, تین دفعہ پھر کئی دفعہ-منظر قدرے واضح ہوا تو سامنے دور دور تک پھیلے سلسلہ قراقرم کی جامنی چوٹیوں کی برف نیلگوں روشنی میں چمک رہی تھی-آسمان صاف تھا-دھند چھٹ چکی

تھی- گہرے نیلے آسمان پر ستارے بکھرے تھے- جھلملاتے, ہر سو بکھرے چمکتے ستارے- پہاڑوں سے بہت اوپر بہت اوپر تیرتے بادلوں کے پیچھے سے نارنجی شوعائیں جھانک رہی تھیں-

راکاپوشی پر صبح اتر رہی تھی-

گھومتے سر اور چکراتے ذہن کے ساتھ اس نے دونوں ہاتھ برف پر رکھ کر زور لگا کر اٹھنے کی کوشش کی- وہ بامشکل گھٹنوں پر زور دے کر کھڑی ہو پائی- اس کی ٹانگیں جم کر سن ہو چکی تھیں- دماغ پوری طرح ماؤف تھا-

افق وہیں بیٹھا تھا- اس کی آنکھیں کھلی تھیں اور وہ جاگ رہا تھا- پریشے کو کھڑے ہونے کی کوشش کرتے دیکھ وہ مسکرایا-

جلد اتنی خشک ہو چکی تھی کہ مسکراتے ہوئے کھنچنے سے جگہ جگہ سے نکلنے لگتے-

پریشے نے بے یقینی سے خود کو اور پھر اسے دیکھا- وہ زندہ تھی- وہ اب تک مری نہیں تھی اور اب بھی شاید کسی کے پکارنے پر اٹھی تھی- کس نے پکارا تھا اسے؟ اس نے سامنے پھیلے پہاڑی سلسلے پر نظر دوڑائی- دوران پہاڑوں کے درمیان سے آواز آ رہی تھی- برفانی طوفان کے چنگھاڑنے کی آواز مگر وہ طوفان کی آواز نہیں تھی- وہ کوئی دھبا سا تھا, جو ان کی جانب بڑھ رہا تھا- اس نے آنکھیں سکیڑ کر دیکھا- دھبا بڑا ہوتا جا رہا تھا- سبز رنگ, درمیان میں چمکتا چاند ستارہ......

"افق اٹھو...وہ آگ ئے ہیں-"وہ ایک دم زور سے پھٹی آواز میں چلائی-اس کی بے حد خشک جلد سے خون نکلنے لگا مگر وہ پرواہ کیے بغیر اس سبز ہیلی کاپٹر کو دیکھتے چلانے لگی,جو فضہ کا سینہ چیرتے ہوئے ان کے قریب پہاڑ کے سامنے کی جانب بڑھ رہا تھا-

افق اٹھو.......میں نے کہا تھا نہ وہ آجائیں گے-وہ آ گئے ہیں-وہ خوشی سے رونے لگی تھی-وہ ہمیں چھوڑ کر نہیں .گئے.........دیکھو سامنے وہ آ گئے ہیں-

وہ کھڑی تو تھی ہی,اب اس نے پوری قوت سے دونوں بازو ان کی جانب ہلائے پھر منہ کے گرد ہاتھوں کا پیالا بنا کر ان کو آواز دینے لگی-

"ہیلپ........ہیلپ-"وہ انہیں دونوں ہاتھوں کو ہلاتی اپنی جانب بلا رہی تھی-سبز ہیلی کاپٹر کی ایک جھلک نے اس میں جیسے نئی روح پھونک دی تھی-

ہیلی کاپٹر بہت چھوٹا سا تھا-اس میں دو سرمئی یونیفارم میں ملبوس پائلٹ بیٹھے تھے-ایک کے چہرے پر گلاسس تھے اور قدرے درمیانی عمر کے دکھائی دیتے تھے-وہ ہیلی کاپٹر اڑا رہے تھے-وہ سمجھ گئی کے وہ کانل فاروق تھے-ان کا معاون پائلٹ نوجوان تھا اور اس کے چہرے پر گلاسس نہیں تھے-اس نے پریشے کو ہاتھ سے اپنی جانب آنے کا اشارہ کیا-

چلو افق.......اٹھو-نقاہت کے باوجود اس نے افق کو کندھے سے پکڑ کر اٹھانا چاہا-

"تم جاؤ ان کے قریب-"بہ وقت تمام وہ بولا-

اس کی سمجھ میں نہیں آیا کے وہ کیا کرے-وہ افق کو چلنے کا کہہ رہی تھی اور وہ اسے آگے بھیج رہا تھا-دوسری جانب وہ معاون پائلٹ مسلسل اسے اپنی جانب آنے کا اشارہ کر رہا تھا-

جاوناں-افق نے بیٹھے بیٹھے اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے آگے دھکیلا پریشے نے اپنی حفاظتی

رسی کھولی پھر افق کی کھولنی چاہی۔وہ کھل کے نہیں دے

رہی تھی۔اس کے ہاتھ کپکپا رہے تھے اس نے چاقو نکال کر رسی کاٹنے کی کوشش کی۔اس کے ارد گرد دستانوں پر برف گرنے لگی۔رسی کاٹنے کے ہی نہیں دے رہی تھی۔اس نے گردن موڑ کر بے چینی سے ہیلی کاپٹر کو دیکھا معاون پائلٹ نے اپنی طرف دروازہ کھول دیا وہ ہاتھ میں چھوٹا سا کیمرہ پکڑے مووی بنا رہا تھا۔

لرزتے منجمد ہاتھوں سے رسی کاٹ کر ہیلی کاپٹر کی طرف جانے لگی وہ جگہ کسی منڈیر کی طرح لگ رہی تھی۔

برف کا پل اصراط



وہ ہیلی کاپٹر کی جانب بڑی جو اس کے قریب ابھی تک چکر لگا رہا تھا اس کے پنجے برف کے بہت قریب تھے مگر وہ وہاں لینڈ نہیں کر پا رہا تھا

پریشے کے قدم من من بھاری ہو رہے تھے

اس کو قریب آتے دیکھ کر مووی بنانے والے نے کیمرہ رکھ دیا اور بازو اس کی جانب بڑھایا وہ اس کو اندر آنے کا کہہ رہا تھا۔

پریشے نے اسے اور پھر پلٹ کر افق کو دیکھا جو اسے اپنی طرف دیکھتا پا کر اندر جانے کا اشارہ کر رہا تھا وہ واپس پلٹی مینیجر اسے اندر آنے کا کہہ رہا تھا۔

میرا ساتھی زخمی ہے پہلے اسے اٹھاؤ وہ زور سے چلائی۔ مگر ہیلی کاپٹر کے بھاری پروں کی گڑ گڑ میں آواز دب جاتی۔

مینیجر بلال نے سمجھنے والے انداز میں کہا اور اندر آنے کا اشارہ کیا وہ ایک پل کو ہچکچائی پھر اس کا بازو تھام لیا اور ایک ہی پل میں وہ ہیلی کاپٹر میں تھی۔

سر ہم گئے۔۔ سر ہم گئے کلمہ پڑھ لیں مینیجر بلال ہنس کر دروازہ ہیلی کاپٹر کا بند کر دیا

میرا ساتھی زخمی ہے اسے سہارہ دے کر لانا پڑے گا وہ چل نہیں سکتا اتنا شور تھا کہ وہ چیخ کر بھی بولے تو سنائی نہیں دیا مینیجر بلال نے اسے ہیڈ فون دیا

یو او کے میم؟ اسے پہن لیں



اس نے ہیڈ فون ما مگر پہنا نہیں۔ بس وہ پھٹی نگاہوں سے شیشے کے اس پار برف پر افق کو دیکھ رہی تھی۔ جس نے سر برف پر رکھ کر آنکھیں موند لی تھی۔ تب دفعتاً اسے احساس ہوا افق دور ہوتا جا رہا ہے۔ ہیلی کاپٹر ہوا میں بند ہو رہا تھا اس کے اندر جیسے الارم سا بجا۔

وہ میرا ساتھی اسے بھی تو اٹھائیں مجھے کہاں لے جارہے ہو؟اس کی بے چین نگاہیں افق پر جمی ہوئی تھی وہ آنکھیں کیوں نہیں کھول رہاوہ گردن کیوں نہیں سیدھی کر رہا۔اس کے اندر خطرے کی گھنٹی بج رہی تھی۔

اسے مت چھوڑ کر جائیں مینیجر وہ زخمی ہے اسے اٹھالیں

جیسے جیسے ہیلی کاپٹر اوپر اٹھ رہا تھا پروں کی آواز اور زیادہ ہو گئی تھی۔اس کے اگے والی سیٹ سے ایک پائلٹ بولا لڑکی چیخ کیوں رہی ہو؟

سر ان کو کوئی شاک ہے یا نفساتی اثر

وہ دوسرا لڑکا تمہارا خیال ہے وہاں ہے

آئی تھنک سر وہ مر چکا ہے

اچھا باڑی تو دینی پڑے گی ترک گورنمنٹ کو

شور بہت تھا اس کے کانوں کے پردے پھٹ رہے تھے سر چکرا رہا تھا اس نے دونوں ہاتھ کانوں پر رکھ دیے۔وہ کیا کہہ رہے تھے سننا نہیں چاہتی تھی اس کی نظریں افق پر تھی وہ چیخ چیخ کر اس کہنا چاہتی تھی وہ آنکھیں کھولے اس جھنجوڑنا چاہتی تھی اس کو گھسٹ کر ہیلی کاپٹر میں لانا چاہتی تھی اس کو اپنا شور زور دار سنا۔

وہ زندہ ہے خدا کے لیے اسے بچالو وہ زندہ ہے اسے پکارو وہ آنکھیں کھولے گا۔۔منیجر بلال نے موڑ کر اسے دیکھا ہیڈ فون کی طرف اشارہ کیا پہن لو جو اسکی گود میں پڑا تھا اسے سنائی نہیں دے رہا تھا اس کی

آنکھوں کے اگے اندھیرا چھا گیا۔ گہرا سیاہ دھند

اس نے آنکھیں کھولنے کی کوشش کی پلکوں کی ادھ کھلی درازوں سے نیلا آسمان جھانک رہا تھا وہ کسی چیز میں لیٹی ہوئی تھی اور کچھ لوگ اس چیز کو حرکت دے کر کہیں لے جا رہے تھے اس سے آنکھیں نہیں کھول رہی تھی وہ چیخ چلا رہی تھی تم نے اسے مار دیا اسے مرنے کے لیے چھوڑ دیا۔

وہ پتہ نہیں کسی پر چلا رہی تھی سوئی کی نوک اسے چبھی پھر گہرا اندھیرا اور غنودگی تھی

کوئی اس کے بہت پاس محسوس ہوا دھمی خوبصورت آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی۔ کوئی اس کے بہت قریب تھا اس کے بالوں کو چھوا گرم سانسوں کی تپش اسے گردن پر محسوس ہوئی

اس نے جھٹکے سے آنکھیں کھول دی

وہ کسی ہسپتال کا کمرہ تھا سفید بستر سفید چھت سفد ساڑھی میں نرسیں اس نے اٹھنے کی کوشش کی اس نے دائیں طرف دیکھا جو تھوڑی دیر پہلے اس کے پاس بیٹھا تھا اب وہ وہاں نہیں تھا وہ بستر پر اکیلی تھی۔



Happy second birthday Dr parisha

دوسری زندگی مبارک ہو ڈاکٹر پریشے

اس نے دیکھا پاس ہی آرمی یونیفارم میں کرنل مبارک دے دیے رہا تھا

تھنک یو سر اس کو اپنا گلہ بیٹھا محسوس ہوا اسے زکام بھی تھا۔

کیسی ہیں لٹل بریو گرل

بالکل ٹھیک اس کے جسم میں اب کہیں درد نہیں تھا اس نے خود پر نظر ڈالی سفید کپڑے پہن رکھے تھے۔

مجھے کیا ہوا تھا؟

کچھ نہیں نفسیاتی جھٹکا تھا جو ظاہر ہے کسی ساتھی کے مر جانے پر ہوتا ہے

اس کی کلائی سوجی ہوئی تھی چھوٹے موٹے زخم بھی تھے۔

کسی ساتھی کے مر جانے کے الفاظ پر چونک گئی۔

مم میں بے ہوش تھی کیا کتنی دیر؟

تین دن تک اج 25 اگست میم وہ مسکرائے وہ مسکرا بھی نہیں سکی

تین دن میں کیسے بے ہوش رہ سکتی ہوں۔ آپ کو بے ہوش رکھنا پڑا

مینیجر بلال نے بتایا کہ سم فرینڈ ان راکاپوشی ان ڑائیڈ

ڑائیڈ؟ وہ سانس نہیں لے پائی

آپ کے انکل انٹی اور ایک کزن اسلام آباد سے آئے ہوئے ہیں۔

اسلام آباد سے؟؟ تو میں کدھر ہوں؟؟؟

آپ گلگت سی ایم ایچ میں آپ کو شاید یقین نہیں آپ زندہ بچ گئی آپ کا مونٹین کلابمنگ تاریخ کا۔۔۔۔۔۔

پلیز میرے کزن کو بلا دیں میں نے اس سے بات کرنی ہے اس نے ان کی بات کاٹی اور آرام کرنے کا کہہ کر باہر نکل گئے۔

ڈائیڈ۔۔وہ۔۔۔وہ کسی کی بات کر رہے تھے۔۔۔افق۔۔۔افق نہیں نہیں ہر گز نہیں

اس کو آخری منظر یاد آ گیا افق کا چہرہ بند آنکھیں ڈھلکی گردن اس کا دل ڈوبنے لگا۔

ہلکی سی آہٹ ہوئی نشاء اندر داخل ہوئی

کیسی ہو پری وہ اس کے پاس آکر بولی؟

نشاء افق کیسا ہے اس نے بے قراری سے پوچھا۔

وہ خاموشی سے کچھ دیر اسے دیکھتی رہی پھر ہلکی سی جنبش سے بولی تم ٹھیک ہو جاؤ گی پری شکر تمہارے ہاتھ پاوں فررسٹ بائٹ سے بچ گئے



نشاء میں نے تم سے کچھ پوچھا افق کیسا ہے؟

وہ زور سے بولی اس کا اپنے قدم برف پر کھڑے لگ رہے تھے ابھی نشاء نے کچھ کہے گی اور اس کے نیچے کچی برف پھٹ جائے گی

تم آرام کرو پری ہم پھر بات کریں گے تمہاری طبعیت۔۔

نشاء خدا کے لیے بتاؤ افق کیسا ہے کوئی جیسے اس کے جسم سے جان نکال رہا تھا نشاء چپ کھڑی وہ بول کیوں نہیں رہی پریشے کا دل گھبرانے لگا

خدا کے لیے بتاؤ وہ اسے بچانے گے تھے کہ نہیں بتاؤ میرا دل پھٹ جائے گا۔

نشاء نے سر ہلایا وہ ٹھیک ہے

پریشے نے سر تکیے پر گرا کر شکر کیا وہ لوگ ارسہ کی بات کر رہے تھے

نشاء نے کہا کہ مگر وہ۔۔۔

مگر کیا

وہ سانس روک کر اسے دیکھ رہی تھی

مگر وہ چلا گیا۔

چلا گیا کہاں ؟

واپس ترکی میں نے اسے روکنے کی کوشش کی نہیں رکا اس نے کہا میں نے پری سے وعدہ کیا تھا میں نے بولا بھی میں ماما پاپا انکل سے بات کروں گی مگر وہ چلا گیا

تم نے اچھا نہیں کیا پری اس کے ساتھ وعدہ کر کے

پھر کیا کرتی ؟اس کے اندر جیسے بہت زور سے کچھ ٹوٹا اسکی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اچھا ہوا چلا گیا میں اس کے لئے پاپا کو دکھ نہیں دے سکتی تھی

کب گیا؟اس نے روندی آواز سے پوچھا

کل جانے سے پہلے تمہیں دیکھنے آیا تھااس کی ٹانگ کافی خراب تھی مگر ضائع ہونے سے بچ گئی ہاتھ پیر فرسٹ بائٹ تھے مگر ضائع نہیں ہوئے تھے

تم جاتے اس کی شکل دیکھتی تمھارادل پھٹ جاتا تم نے اس توڑ دیا ہے وہ کتنا شکست زدہ لگ رہا تھا۔ دیکھ کر لگ نہیں رہ تھا یہ وہی زندہ دل افق ہے جس کے ساتھ سات دن سوات میں گزارے تھے وہ کبھی ایسا نہیں تھا پری تم نے اس کے ساتھ برا کیا۔

اس یاد آیاوہ بے ہوشی میں بھی افق کی تپش سانسوں کو محسوس کیا تھا اسکی لمس اس کا چھونا مگر کیا کہہ رہا تھاوہ یاد نہیں آرہا تھا۔

مجھے اس بارے میں ڈاکٹر احمت فون پر بتایا تھاافق کوانھوں نے بیس کیمپ میں اتارا تھاوہ کل گلگت آیا مجھے ملا اور اسلام آباد کی فلائٹ سے گیا شام کو



سیف بھائی کو تماری پھوپھو نے اپنے طریقے سے بتایا پاپا کو بھی تم بے فکر رہو کوئی نہیں پوچھے گا سیف بھائی کو بھی نیوز پیپر سے پتہ چلاان کی تنگ نظری کو تو جانتی ہی ہو پاپا نے سب ہینڈل کر لیا انہیں افق کے بارے میں کچھ معلوم نہیں ارسہ کی ڈیتھ کے اثرات تم سے کچھ نہیں پوچھیں گے

ارسہ کے والدین؟

وہ آئے افق سے ملے افق نے انہیں اس کا ادھورا ناول لکھا دے دیا جس کا اختتام خوشگوار ہونے والا تھا مگر شاید اب نہیں ہو۔

میں جانتی ہوں ارسہ ہماری کہانی لکھ رہی تھی وہ دھیرے سے بولی مجھے حیرت ہے افق اتنا زخمی سب سے ملتا پھر رہا اور میں بے ہوش

اس۔لئے کے وہ ارسٹک نہیں تھا نشاء ہنسی

وہ ہنس بھی نہیں پائی۔

©©©©©©©©©©©©©©

#بارہویں_چوٹی

جمعہ 26 اگست 2005



ہیلی کاپٹر سبز گھاس پر اس کا انتظار کر رہا تھا اس نے ہاتھوں سے بال سنوارے اور برآمدے میں نکل آئی

اس کا کچر گھر میں تھا

اسے گلگت سے اسلام آباد ہیلی کاپٹر میں جانا تھا کرنل فاروق جا رہے تھے وہ بھی ان کے ساتھ چلی گئی۔

ہیلی کاپٹر کے پاس مینیجر بلال کھڑا تھا

ہیپی سیکنڈ برتھ ڈے میم وہ خوش دلی سے مسکرایا۔

وہ بھی جواباً مسکرائی کے میں اس کو کتنا غلط سمجھ رہی تھی۔ وہ اس بھول گئے ہوں گے مگر انہوں نے بھلایا نہیں تھا وہ اسے وقت پر بچانے آ گئے تھے

میں نے اپنے ریسکیو کی ویڈیو دیکھی تھی آج- مجھے میجر خالد نے دیکھائی- بہت امیزینگ کام کیا آپ نے- اتنا مشکل ریسکیو کیسے کر لیا آپ نے؟ میں اب تک آمیزڈ (ششدر) ہوں"-

"ارے میم! جو کیا اللہ نے کیا- پاک فوج نے بس ہمت کی- ویسے امید ہے اب آپ مجھے شکریہ نہیں کہیں گی"-

وہ شرمندہ سی ہو گئی- "دراصل میں پریشان ہو گئی تھی- آپ بیس کیمپ سے اچانک کیوں گئے تھے؟"

"میم! ہم فیول کے لئے گئے تھے اور ہنزہ باہر تین دن موسم ٹھیک ہونے کا انتظار کرتے رہے جیسے ہی آسمان صاف ہوا ہم آ گئے"-

"مگر آپ نے افق ارسلان کو ہیلی کاپٹر میں کیوں نہیں بٹھایا؟ یہ اچھا خاصا بڑا ہیلی کاپٹر ہے-"اس نے سامنے کھڑے ہیلی کاپٹر کی جانب اشارہ کیا-



"یہ وہ نہیں ہے، جس نے آپ کو ریسکیو کیا تھا- آپکو ٹھیک سے یاد نہیں وہ "لاما" تھا، اس میں ہم ارسلان کو کیسے بٹھاتے، وہ تو بلکل مچھر تھا" -

"کون ارسلان؟"

"نہیں میڈم! ہمارا ہیلی! لاما مچھر ہوتا ہے-"وہ ہنسا، "وہ زیادہ وزن نہیں اٹھا سکتا- تین سے زیادہ بندے اس میں نہیں بیٹھ سکتے- کرنل زبیر اور میجر عاصم نے اپنی گلہری، آئی مین اپنے Square سے ارسلان کو ریسکیو کیا- اس دفعہ راکاپوشی پر ہم نے دو ہیلی کاپٹر بھیجے تھے، جیسے بلتورو پر ریسکیو آپریشن کرتے ہوئے بھیجتے ہیں" -

پریشے نے غور سے سبز رنگ کے ہیلی کاپٹر کو دیکھا-"ہاں، یہ وہ مچھر تو نہیں لگ رہا"

"ارے میم! اسے کچھ مت کہیں، یہ مائنڈ کرے گا" -

وہ ہنس دی، "میجر بلال، یہ ہیلی کاپٹر ہے-" جیسے وہ کہنا چاہ رہی تھی کہ "یہ انسان نہیں ہے"-

"جناب یہ شیر جوان ہے-"اس نے ہنستے ہوئے سبز رنگ کی دھات کو تھپکی دی-

"اینی ویز میجر بلال، میں میجر عاصم سے مل نہیں سکی-ان کو میری طرف سے شکریہ کہہ دیجئے گا"-

"راجر میم!" پھر یک دم بولا، "ہاں، میجر عاصم آپ کا پوچھ رہے تھے-شاید کوئی چیز تھی، آپ کی ان کے پاس..



"نہیں کچھ بھی نہیں تھا-اچھا خدا حافظ ایک دفعہ پھر شکریہ-"وہ بات کاٹ کر ہیلی کاپٹر کے کھلے دروازے سے اندر چڑھنے لگی-

میجر بلال نے اب قدرے الجھ کے کچھ کہنا چاہا-شاید اسے کوئی الجھن تھی مگر پریشے کو علم تھا کے وہ کوئی قیمتی شے چھوڑے نہیں جا رہی-وہ جو کھو چکی تھی، اس کے بعد آگر کچھ رہ بھی گیا تھا تو اسے پرواہ نہیں تھی-وہ اندر بیٹھ گی-میجر فاروق تیار ہی تھے، سو دروازہ بند کر دیا-

ہیلی کاپٹر فضا میں بلند ہونے لگا-اس نے ہیڈ فون کانوں پے چڑھا لئے-شور نسبتا" کم ہو گیا-

وہ کھڑکی میں چھوٹے ہوتے گلگت اور دور ہوتے پہاڑوں کو دیکھنے لگی، جن کے درمیان بڑی تمکنت اور غرور سے پربتوں کی دیوی کھڑی تھی-

"Thank you raka poshi!," اس نے چمکتی دیوار کو کس بات کا شکریہ ادا کیا تھا،وہ خود بھی نہیں جانتی تھی-

دور دور تک پھیلے یہ وہ پہاڑ تھے، جن کی پیشانیوں جھک کے آسمان چوم رہا تھا-وہ واقعی عظیم پہاڑ تھے اور ان کے درمیان میں قراقرم کا تاج محل کھڑا تھا، جس کی سفید مرمریں دیواروں پر محبت کی ایک خاموش داستان لکھی تھی-وہ بلاشبہ آگرہ کے تاج محل سے زیادہ سفید اور خوبصورت تھا-

اس نے ایک آخری نظر قراقرم کے کوہساروں پر ڈالی-

"الوداع قراقرم-الوداع ہمالیہ-مجھے تم عظیم چوٹیوں کی قسم! میں زندگی میں پھر کبھی تم ظالم پہاڑوں میں نہیں آؤں گی-



اس نے سیٹ کی پشت کے ساتھ ٹیک لگا کر آنکھیں موند لیں-کتنے دنوں بعد آج اس کی کمر کے پیچھے برف نہیں تھی-

"تو یہ تھا کہانی کا اختتام-آخر اس موڑ پر آکر قراقرم کی پری اور کوپیا کی کہانی بالآخر ختم ہو گئی-"وہ بند آنکھوں سے آفسردگی سے مسکرائی-

لیکن قراقرم کی پری اور کوپیا کی کہانی ابھی ختم نہیں ہوئی-

................

محبت جیت ہوتی ہے

مگر یہ ہار جاتی ہے

کبھی دل سوز لمحوں سے




کبھی بے کار رسموں سے

کبھی تقدیر والوں سے

کبھی مجبور قسموں سے

محبت ہار جاتی ہے

اسلام آباد واپسی پر اسے ہر اس بندے سے لیکچر ملا

جیسے اس کو توقع تھی پھوپھو ندا ماموں ممانی اور سب سے بڑھ کر سیف سے

تمہیں اندازہ ہے تمہاری زندگی ہمارے لیے کتنی قیمتی ہے وہ اسے کتنی دیر کوہ پیما کی ہلاکت اور نقصانات بتاتا رہا جس پر وہ سر جھکائے خاموشی سے بیٹھی تھی آخر اس نے جھنجوڑ کر بولا۔ پریشے نے سر اٹھا کر دیکھا۔ اس کے لبوں پر مسکراہٹ تھی

آپ کے لیے میری زندگی اہم ہے یا میں آپ کی زندگی ہوں.؟ سیف کچھ بول نہ سکا۔

اگر آپ کا لیکچر ختم ہو گیا ہو تو اب میں جاؤں؟

پریشے تم ایندہ۔۔۔۔۔

پہاڑوں کا نام نہیں لو گی کلائمنگ جیسی فضول سپورٹ

میں حصہ نہیں لو گی اور میری ہر ای میل کا جواب دو گی۔ پی ناں؟

تو میں یہ باتیں سن چکی ہوں جواب دینا ضروری نہیں سمجھتی وہ میز پر پڑے کاغذ فائل میں جوڑ کر اٹھ کھڑی ہوئی

۔

سیف اتنا بے وقوف نہیں تھا کے اس کی سرد مہری محسوس نہ کرتا۔ مگر وہ اس کی سب باتوں کو اپ سٹ ہونا سمجھ رہا تھا۔

مجھے دیر ہو رہی ہے وہ پرس اٹھے باہر چلی گئ

پاپا آج ہی پہنچے تھے یہ پریشے کو بعد میں پتہ چلا انہیں سن معلوم ہوا تھا مگر جانے کیوں ارسہ کی موت کے سبب وہ پریشے کی ذہنی حالت محسوس کرتے کچھ نہیں پوچھا کوئی باز پرس نہیں کی کوئی ڈانٹ ڈپٹ نہیں کی اخبار میں انہوں نے خبر پڑھ لی تھی مایا ناز گلائمنبر افق ارسلان کو انہوں نے نظر انداز کر دیا اہمت نہیں دی جیسے وہ خود پہلے پڑھ کر اہمت نہیں دیتی تھی۔

پاپا اس معاملے میں بہت احساس تھا چوں کہ وہ سلامت واپس آگئی تو انہوں نے کچھ نہیں کہا

مگر وہ بالکل ٹھیک نہیں تھی اندر سے بھی باہر سے بھی وہ زندگی بھرا اتنی خاموش اور الگ تھلگ نہیں تھی پھو پھو نے دیکھا تو یقین نہیں آیا یہ وہی پریشے ہے جو 5 اگست کو ہنزہ گئی تھی

اس کی گوری رنگت ماند پڑ گئی تھی وزن 20 22 پونڈ کم ہو چکا تھا سب کیا سمجھ رہے تھے کوئی اصل بات نہیں جان پایا تھا اصل مرض نہیں پتہ تھا

پریشے جہاں زیب کو عشق ہو گیا تھا۔



---

منگل 6 ستمبر 2005

اس روز ندا اپا آئیں تو اسے اپنے گھر لے گی۔ کسی اور وجہ سے یا چھٹی کی وجہ سے سیف گھر پر ہی تھا اسے ندا آپا کے ساتھ آتا دیکھ کر اس کی آنکھوں میں چمک آگئی جس سے پریشے کو نفرت تھی

میں چمک آگئی, جس سے پریشے کو نفرت تھی-

کیسی ہو پری? وہ اس کا سر سے پیر تک جائزہ لے کر مسکرایا-

پریشے نے سنجیدگی سے اسے دیکھا, سیف! آپ کو نہی لگتا کہ میں اب بڑی ہو گئی..... ہوں- آپ کو مجھے پورے نام سے پکارنا چاہیے-

اس کی بات پر سیف ہنس پڑا, مگر اس کی پیشانی پر پڑے بل دیکھ کر اسے خاموش ہونا پڑا-.... آپا آپ بھی سن لیں, آئندہ پریشے کو پری نہیں کہنا- وہ خاموشی سے سیف کو دیکھتی رہی, جیسے اسے اس مزاق پر ہنسی نہیں آئی-

اوہ پری آئی ہے- پھپھو بھی کمرے سے باہر نکل آئیں, آج تو فریش لگ رہی ہو-

جی پھپھو! بس ڈائیٹ تھوڑی ہیلدی رکھی ہوئی ہے- وہ بیٹھ گئی ندا آپا اندر سے بری کے سامان والے شاپر اور ڈبے اٹھالائیں-



"سیفی بتا رہا تھا تم نے پمز میں جاب شروع کر دی ہے"?

"جی پھپھو"!

"کب سے جا رہی ہو"?

چند دن ہوئے ہیں- اسے اب اس تفتیش سے الجھن ہو رہی تھی-

خیر سے کتنی تنخواہ دیتے ہیں?

اس کو وہاں بیٹھنا مشکل لگ رہا تھا-اس نے کن انکھیوں سے سیف کو دیکھا,جو بہت دھیان سے اس سوال کے جواب کا منتظر تھا-

اس نے آہستگی سے اپنی تنخواہ بتائی-

ہاں یہ اچھی ہے-ویسے بھی بیٹا اچھی بیوی وہ ہوتی ہے,جو شوہر کے شانہ بہ شانہ کام کرے-وہ بھی تو اس کے لیے کماتا ہے-یہ اس بات کا اشارہ تھا کہ وہ شادی کے بعد بھی ملازمت کرتی رہے-

اور نہیں تو کیا اچھا پری!یہ دیکھو,یہ جناح سپر سے فرینچ ویلوٹ کا لے کر آئی ہوں,پورے پانچ ہزار کا ہے-انہوں نے نیوی بلیو ویلوٹ پر فیروزی ستاروں والا ڈوپٹہ سامنے پھیلایا-وہ قدرے بے توجہی سے وہ سارا سامان دیکھتی رہی-

سیف بھی ساتھ بیٹھا کپڑوں کے بارے میں,دکان داروں کی بے ایمانی کے بارے میں



مسلسل تبصرہ کر رہا تھا جیسے عمومن عورتیں کرتی ہیں۔ان کی کلاس بدلی تھی لیکن اس کلاس میں رہنے کا سلیقہ ابھی بھی نہیں آیا تھا۔

دفعتا"اس کے موبائل کی بیپ بجی اس نے موبائل نکال کر روشن اسکرین کو دیکھا۔وہاں کوئی غیر شناسا نمبر سے میسج آیا ہوا تھا۔اس نے میسج کھولا۔"کیا میں آپ سے بات کر سکتا ہوں۔آپ فارغ ہیں؟"میسج رومن اردو میں تھا تاکہ لکھنے والے کی جنس واضح ہو۔اس نے کوفت سے اسے ڈیلیٹ کر دیا'جب سے موبائل کمپنیوں نے نرخ سستے کیے تھے ایسے میسیجز۔۔۔اور غیر شناسا نمبر سے کالز آتی رہتی تھیں۔دنیا جہان کے فارغ اور لوفر لڑکے

ایسے کام کر کے لڑکیوں سے دوستی کہ خواہش مند ہوتے تھے۔اس نے "ہو آر یو؟" لکھ کر جواب بھی نہیں دیا اور موبائل رکھ دیا۔

"کس کا مسیج تھا۔؟"سیف نے فورا" پوچھا۔

"پاپا کا۔"اس نے یہ کہنے سے احتراض کیا کہ کسی کے ایس ایم ایس کے بارے میں پوچھنا غیر اخلاقی حرکت ہے۔

"اچھا یہ والا دیکھو'وہ بریزے کا ہے"انھوں نے بازو پر ایک اور ہلکا سا گرین کپڑا پھیلایا۔وہ"ہوں اچھا ہے"کہہ کر خاموش ہو گئی۔

اسی اثنا میں روشنان اور سنی جانے کہاں سے وارد ہو گئے۔

"ماما دیکھیں سیفی ماموں ہمارے لیئے منا پلی لائیں ہیں۔"روشنان منا پلی کا گتہ 'کارڈز اور گوٹ ماں کو دیکھانے لگی۔

"بھلا اتنے چھوٹے بچے یہ گیم کھیلیں گے؟"ندا آپا نے کہا'پریشے کو بے اختیار کچھ یاد آیا۔

رات کی تاریکی'جلتے آلاو سے اڑ کر گم ہوتی چنگاریاں'لکڑیوں کے چٹخنے کی آواز'ماہو ڈھنڈ کے خاموش پانیوں پر چڑھی چاندنی کی تہ دور دور تک پھیلا سبزہ زار۔۔۔

اس نے سر جھٹکا'اس کو مزید وہاں بیٹھنا مشکل لگ رہا تھا۔وہ آٹھ کھڑی ہوئی۔

"میرا ڈیوٹی ٹائم ہے'ڈاکٹر وسطی بہت خفا ہوں گے'مجھے جانا ہو گا۔"بہانا اسے سوجھ گیا تھا۔

------------------------------

پیر'12 ستمبر 2005ء

جیولری شاپ کا شیشے کا دروازہ دھکیل کر وہ اندر داخل ہوئی۔ سیف اس کے عقب میں تھا۔

وہ اعتماد سے چلتی شو کیس کے سامنے سیٹوں کی لمبی قطار میں سے ایک کرسی کھینچ کر ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر بیٹھ گئی۔ سامنے بیٹھا سیلز مین پروفیشنل خوش اخلاقی سے اس کی جب متوجہ ہوا" "جی میڈم"۔

سیلز مین کے پیچھے والی دیوار شیشے سے ڈھکی ہوئی تھی' چمکتے شیشے کی دیوار۔۔۔اسے کچھ یاد آیا۔ اس نے سر جھٹکا اور آئینہ میں ایک نظر خود پر ڈالی۔ لمبے اور سیدھے بالوں کو آدھا باندھ کر اس نے کیچر لگایا ہوا تھا۔ قیمتی پھتروں سے مزین کیچر جس کا دور نگار پھتر ڈھیلا تھا۔ کیچر سے چند لٹیں نکل کر اس کے گالوں کو چھو رہی تھیں۔ چند دنوں سے کھانے پینے کی احتیاط سے اس کا چہرا خاصا تر و تازہ اور گال بھرے بھرے لگ رہے تھے۔

سیف اس کے ساتھ والی کرسی پر آکر بیٹھ گیا۔ اس کو دیکھ کر دور بیٹھا ادھیڑ عمر سنار لپک کر اس کی طرف آیا۔

"جی سیٹھ صاحب' کوئی یونیک چیز دکھائیں ہماری ہونے والی دلہن کو شادی کے دن پہننے کے لیے۔"

اس کو سیف کا متعارف کروانے کا انداز برا لگا تھا مگر وہ خاموش رہی۔

سنار سیٹھ جھٹ سیاہ مخملیں ڈبوں میں سجے چمکتے دمکتے سونے کے سیٹ شو کیس پر رکھنے لگا۔ دوسرا لڑکا اس کی ھمدد کر رہا تھا۔

پریشے ایک ایک کر کے ہر سیٹ کو مسترد کرتی رہی۔ اسے اس سب میں کوئی دلچسپی ہی نہیں تھی۔ وہ تو پاپا اور پھپھو نے کہا تھا کہ وہ سیف کے ساتھ اپنی پسند کی شاپنگ کر آئی تو وہ چلی آئی تھی۔

سیف نے بہت سے ڈبے کھلوا لیے۔ وہ جیولر کو اچھی طرح سے جانتا تھا۔ یقینا" وہ پہلے یہاں آتا رہا تھا۔ ندا آپا کی شادی کو کافی عرصہ گزر چکا تھا' جب ان کی شادی ہوئی تھی تو سیف اتنی مہنگی جیولری افورڈ نہیں کر سکتا تھا۔ یقینا" وہ پچھلے چند برسوں میں یہاں آتا رہا تھا۔ جانے کتنی عورتوں کو زیورات دلوانے۔ شاید اسی لیے اس نے دکاندار پر واضح کیا تھا کہ وہ لڑکی اس کی ہونے والی بیوی ہے۔ سو وہ محتاط رہے۔

ایک لمحے کو بھی اس کا دل نہیں چاہا تھا کہ وہ جیولرز سے سیف کے چکروں کے متعلق پوچھے۔ اسے سیف اور اس کے افیئر ز میں کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ اگر پاپا جانتے بوجھتے اپنی آنکھیں بند کر رہے ہیں تو وہ بھی اپنی آنکھیں اور دل کب کا بند کر چکی تھی۔

"یہ فیروزی پتھر والا تو بہت اچھا ہے۔ یہ لے لو۔" اسے کچھ یاد آیا۔ اس نے بالوں پر لگایا ہوا کیچر۔۔۔



کیچر اتارا, سیاہ آبشار کمر اور چہرے پہ گرتی چلی گئی-

آپ کے پاس اس طرح کا کوئی دوسرا پتھر ہو گا یا آپ اس پتھر کو جوڑ دیں- یہ کسی بھی لمحے اکھڑ جائے گا- پریشے نے کیچر شو کیس پہ رکھتے ہوئے دو رنگے پتھر کی جانب اشارہ کیا-

یہ بلکل گرنے والا ہے- اس کیچر کو پھینک دو میں تمہیں نیا لے دو نگا- سیف نے لاپرواہی سے کیچر اٹھا کر ڈسٹ بن میں پھینکنا چاہا- کسی چیتے کی تیزی سے پری نے جھپٹ کر اس کے ہاتھ سے کیچر چھینا-

ہاتھ مت لگائیں اسے - یہ بہت کیمتی ہے, سمجھے آپ"?

کسی متاع عزیز کی طرح اسے مٹھی میں بند کیے پریشے نے سیفطکو غصیلی نگاہوں سے دیکھا - وہ اس کے رد عمل پر شدرره گیا - "پریشے تم," اس نے آہستہ آواز میں کچھ کہنا چاہا - میں گاڑی میں بیٹھ رہی ہوں آپ کو آنا ہے تو آجائیں, نہی تو میں ٹیکسی سے چلی جاوں گی -

بالوں کو پوری طرح کیچر میں جکڑ کر وہ اٹھ کھڑی ہوئی اور کھٹ کھٹ چلتی گلاس ڈور دھکیل کر باہر نکل گئ -

سیف جیولر سے معزرت کرتا کچھ ہیران اور کچھ دبے دبے غصے کے ساتھ اس کے پیچھے باہر نکل گیا -

جیولر نے استہزایا انداز میں سر جھٹک کر ساتھ والے لڑکے کو بتایا - بیگم صاحبہ شادی پر خوش نہیں ہیں, چچ چچ.......

لڑکا دانت نکوسنے لگا, جیولر پھر سے اپنی سیٹ سنبھال کر رجسٹر پر جھک گی جب کے لڑکا شو کیس رکھے زیورات کے مخملیں ڈبیں بند کرنے لگا -



*...............*...............*

منگل,13 ستمبر 2005ء

وہ ہسپتال جانے کے لیے تیار ہو رہی تھی - اوورآل بازو پر لپیٹا, سٹیتھوسکوپ پاکٹ میں گھسایا, جلدی جلدی جوتوں کی سٹریپس بند کیں, بالوں کو اسی طرح اسی کیچر میں جکڑا اور پرس کندھے پر ڈال کر باہر نکل آئی -

گاڑی کی جانب بڑھتے ہوئے اس نے نشاء کو گیٹ سے اندر آتے دیکھا -

تم ہسپتال جا رہی ہو؟ وہ اس کی تیاری اور اجلت بھرے انداز کو دور سے ہی پہچان گئی تھی۔

ہاں, کہو کوئی کام ہے؟ وہ گاڑی کا لاک کھولتے ہوئے کھڑی ہونے لگی۔

میم آپ کے جہیز کی شاپنگ کرنی ہے آپ کو ممی بلا رہی ہیں۔

اوہو نشاء مامی کی چوائس بہت اچھی ہے وہ خود کر لیں گی تم ہیلپ کروا دینا تمہیں ان کی پسند نا پسند کا علم تو نہیں ہے۔

مگر اب ہم جوتے لینے جا رہے ہیں تمہیں ہی جانا ہو گا

یار ادھر پنڈی اسلام آباد سے کہاں جوتے اچھے ملتے ہیں اور میرے پاس بہت جوتے ہیں اچھا تم رہنے دو میں لیٹ ہو رہی اس نے فکر مندی سے گھڑی دیکھی۔

بے وقوف لینے تو پڑے گے آخر شادی تمہاری ہے۔



اس کے چہرے پر سایہ سا گزرا اس کی گرفت ڈھیلی پڑ گئی دروازے پر

پری۔۔وہ اس کے پاس آ گئی اگر فیصلہ کر لیا ہے تو کمپر ومائز کرنا سیکھو۔ سیف جیسا بھی ہے اسے قبول کرو اور دل سے کرو۔

دل ایک پھیکی سی مسکراہٹ اسکے لبوں کو چھو گئی دل تو کئ دور قراقرم کے پہاڑوں میں رہ گیا اب تو یاد بھی نہیں کس جگہ کھویا تھا اسے۔

کوئی فون کوئی خط کوئی رابطہ نہیں کیا اس نے؟

وہ جانتی تھی نشاء کس کی بات کر رہی ہے۔

میں نے اسے فون نمبر دیا کب تھا

ای میل؟

احمت کی وائف کی آئی تھی میں نے جواب نہیں دیا۔ مجھے ترکی کے واسیوں سے رابطہ نہیں رکھنا۔ وہ سر جھٹک کر ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ کر دروازہ بند کر لیا۔ کھلے شیشے پر جھکی پریشے نے سوالیہ نگاہوں سے اسے دیکھا

خوش رہ کرو پری ورنہ لوگ جان جائیں گے۔

جانے دو اس نے اگنیشن میں چابی گھومائی۔ نشاء پیچھے ہو گئی تو اس نے گاڑی باہر نکال لی۔

ہاتھوں کی لکیروں میں کیا تلاش کرتے ہو

ان فضول باتوں میں کس لئے الجھتے ہو۔



جس کو ملنا ہوتا ہے

بن لکیر دیکھے ہی

زندگی کے رستوں پر

ساتھ ساتھ چلتا ہے

پھر کہاں بچھڑتا ہے

---

یہ اسی دن کی بات ہے جب اسے بے ہوشی کی حالت میں ہسپتال لایا گیا تھا۔ جہاں زیب صاحب کی طبعیت اچانک خراب ہوگئی وہ آفس سے جلدی گھر آگئے تھے جیسے ہی گاڑی سے نکلے ان کی حالت بگڑ گئی تھی

وہ اپنے سب کام چھوڑ کر بھاگم بھاگ وہاں پہنچی۔ جب گھر پہنچی ممانی نشا پہلے سے موجود تھے اور پاپا۔۔۔۔۔وہ اس کے آنے سے پہلے جا چکے تھے اس کے ملنے کا انتظار بھی نہیں کیا

اسے نہیں معلوم وہ کتنے دن کھائے پیئے روتی رہی اس کے بہت غم تھے کس کس کا ماتم کرتی۔

اس نے اپنی پہلی اور آخری محبت کو جس کے لیے چھوڑا وہ دنیا میں اسے تنہا کر کے چھوڑ گیا۔

وقت چھے سال پھر پیچھے چلا گیا جب کسی نے سر پر ہاتھ رکھ کر دلاسا دیا تھا کھوکھلے دلاسے جھوٹی تسلیاں آج بھی دے رہے تھے۔



اس نے بہت لوگوں کو پاپا کے سرہانے بین کرتے دیکھا ان میں ندا آپا بھی تھی اور پھوپھو بھی وہ سب کو بھیگی نگاہوں سے دیکھ رہی تھی اور جانچ رہی تھی ان کے آنسوں کی حقیقت کو سمجھتی تھی وہ یہ بھی جانتی تھی کہ اس بھری دنیا میں پاپا کا

دکھ تھا وہ خود تھی۔اس کی زندگی میں دو لوگ تو تھے دو ہی مرد ایک پاپا ایک ارسلان ایک پہلے چھوڑ گیا اور دوسرے اب وہ اب پھر سے اکیلی رہ گئی تھی

---

وقت کا کام ہے گزرنا وہ گزرتا گیا

رو کر یا ہنس کر

بھلا وقت کہاں ایک سا رہتا ہے۔

سو پریشے جہاں زیب کی زندگی کا بھی وقت گزر رہا تھا چند دن اس نے بہت ماتم کی جیسے اب زندگی ختم ہو گئی ہے مگر گزرتے دنوں کے ساتھ اس نے خود کو سنبھال لیا۔

وہ پھر کمزور ہو گئی تھی بولنا ہسنا ترک کر دیا تھا زندگی کو بہتی ناو میں چھوڑ دیا تھا۔

اب اتنے بڑے بنگلے میں رہ کر کیا کرتی۔شادی تو جہان زیب صاحب کی وفات سے فلحال ملتوی ہو گئی تھی اس نے ماموں کے یہاں رہنے کا فیصلہ کر لیا۔

ویسے ماموں اسے اکیلے کہاں رہنے دے رہے تھے اس کے سوچنے سے پہلے لے آئے تھے

چند دن اس نے بند کمرے میں گزار لیے۔پھر ایک روز نشاء اس کے پاس آئی سمجھانے لگی۔

زندگی میں غم آتے رہتے ہیں میں صبر کا تو نہیں کہہ سکتی مگر خود کو سنبھالو۔

میں کوشش کر رہی ہوں

میری مانوں تو ہسپتال پھر سے جوائن کر لو۔

ہاں یہی سوچ رہی تھی کہ مصروف رہو گئی تو صبر آ جائے گا۔وہ زبردستی مسکرائی۔

پری اب تم زندگی کو نیے سرے سے شروع کرو

نشاء بہت آرام سے بول رہی تھی۔

جو جیسے ہو رہا ہونے دو۔نشا مجھے کسی سے کوئی گلہ نہیں۔پاپا نے

میرے لیے اچھا ہی سوچا ہو گا۔اس لیے مجھے مزید کوئی فیصلہ نہیں کرنا۔مجھے سیف قبول ہے کے کہنے سے قبل اس کا مطلب سمجھ کر پریشے نے کہا۔نشاء احتجاجاً کچھ کہنے لگی مگر پھر اس قصے کو کچھ وقت کے کے چھوڑ دیا۔

پریشے بھی اس معاملے میں کوئی بات نہیں کرنا چاہتی تھی۔

اس نے ہسپتال جانا شروع کر دیا حالات معمول پر آنے لگے تھے اس کو انتظار تھا نشاء پھر کوئی اس بارے میں بات کرے گی مگر اس نے نہیں کی۔

ماموں ممانی نشاء کی محبتوں کے قرض اٹھائے وہ زندگی گزار رہی تھی اسے شاید صبر آ گیا تھا یا پھر سمجھوتہ کر لیا تھا

۔

---

جمعہ 30 ستمبر 2005

وہ ہسپتال اپنے کمرے میں بیٹھی تھی۔سامنے والی نشت پر ایک عورت اور ایک نو عمر لڑکی اس کی طرف دیکھ رہے تھے وہ تیز تیز پنسل چلا رہی تھی جیسے وہ سیدھی ہوئی۔کاغذ اس عورت کو دیا بچی کی خوراک کا خیال رکھیں ۔یہ ویسے بھی کم عمر ہے گھر جا کر کام نہیں کرواتے رہنا۔عورت نے شکریہ ادا کیا اور سہمی ہوئی بچی سب سن رہی تھی سستا سا زیوار پہنے۔

اس دوران اس کے موبائل کی گھنٹی بجی

اس نے فائل کو کے صفحے پلٹتے ہوئے مصروف انداز میں ہیلو کہا۔

ڈاکٹر پریشے جہاں زیب بات کر رہی ہیں جی ؟

مردانہ اور غیر شناسا تھی۔اس نے کان سے ہٹا کر نمبر دیکھا پنڈی سرکاری ہسپتال نمبر تھا

جی بات کر رہی ہوں آپ کون ؟



ڈاکٹر صاحبہ میں رائزنگ پاکستان سے بول رہا ہوں ہم آپ کو اپنے شو میں انوائٹ کرنا چاہتے ہیں کوئی پروڈیوسر بات کر رہا تھا

اچھا مگر کس سلسلے میں

آپ کو ابھی چند ہفتے پہلے راکاپوشی سے ریسکیو۔۔۔۔

سوری مجھے کوئی انٹرویو نہیں دینا۔وہ کہہ کر فون بند کر کے دوبارہ فائل دیکھنے لگی۔

چند لمحوں بعد دوبارہ گھنٹی بجی

اس نے نمبر دیکھا وہی نو سے شروع ہونے والا تھا

جی؟؟

ڈاکٹر صاحبہ ہم آپ کو انٹرویو کے لئے بہت اچھا۔۔۔۔

رونگ نمبر میں وہ پریشے جہاں زیب نہیں ہوں بائے اس نے کال کٹ کر دی۔ اسی لمے پھر گھنٹی بجی اس نے نمبر دیکھا بھی نہیں اور فوراً کان سے لگا کر غصے سے بولی جی فرمایئے

اسلام عیلکم ڈاکٹر پریشے اس بار آواز مردانہ روبدار تھی

اپ کو کیا پرابلم ہے

آپ کو یاد ہو گا آپ کو راکاپوشی سے پاک آرمی نے۔۔۔

گناہ کر دیا تھا پاک آرمی نے معافی چاہتی ہوں میں بچ کر زمین پر آگئی خدا کے لیے مجھے چھوڑ دیں میں اگلی بار بچ کر آنے کی غلطی نہیں کروں گی۔

اب مجھے کال مت کیجئے گا۔ کھری کھری سنا کر کال منقطع کر دی اور موبائل رکھ دیا۔

اتنے دن ہو گئے پھر بھی لوگ بھولے نہیں ابھی۔۔۔ بڑبڑاتے ہوئے اس کی نگاہ کلینڈر پر پڑی جو اسے سعد بک بینک سے مفت ملا تھا

اس نے گھڑی دیکھی رات کے 8 بج رہے تھے وہ اٹھی جانے کے لئے کلینڈر کے صفحے پلٹے وقت نے اسے اکتوبر میں لا کھڑا کیا

وہ جو چیز بھول جانا چاہتی تھی نا جانے کیوں کالی بلی کی طرح اس کا رستہ روک لیتی تھی۔

اس نے کلینڈر اٹھا کر دراز میں ڈالا اور کھڑی ہو گئی

اس کا موبائل ابھی تک آف تھا...

©©©©©©©©©©

#تیرھویں_چوٹی

ہفتہ آٹھ اکتوبر 2005

سفید دودھ سے ی برف پر دراڑیں پڑ رہی تھی دراڑ کے نیچے برف سلیب ہو کر بشیب میں گرنے لگی۔ ہر سو برفیلی سفید دھول میں افق کئ گم تھا وہ چلا کر افق کو پکار رہی تھی

وہ کئ نہیں تھا ارد گرد کے پہاڑوں سے قہقہے تھے

وہ ایک جھٹکے سے اٹھ بیٹھی

اس کا جسم پسینے سے شرابور تھا۔ اس نے بے یقینی کے عالم میں چہرے کو چھوا۔ وہ بستر پر تھی راکاپوشی میں نہیں تھی اپنی آرام گاہ میں تھی

اس نے چہرے کو دوپٹے سے صاف کیا چند منٹ لگے خود کو نارمل کرنے میں وہ خوف زدہ کرنے والے خواب اس کا پیچھا نہیں چھوڑ رہے تھے۔

اس نے گھڑی پر نگاہ دوڑائی پونے نو ہونے والے تھے

او خدا مجھے تو آٹھ بجے تک ہسپتال پہنچنا تھا وہ تیزی سے واش روم کی طرف بھاگی منہ پر پانی کے چھینٹے مارے بالوں میں کیچر لگائے الٹے سیدھے جوتے پہنے پانچ منٹ میں باہر آ گئی ممانی اور نشاء سامنے نظر آ رہی تھی ماموں شاید آفس جا چکے تھے

اس نے دیکھا ٹیبل پر ناشتہ نہیں اس نے جلدی سے فریج سے دودھ کا ڈبہ نکال کر منہ سے لگایا ہی تھا کہ اسے یاد آیا آج تو روزہ ہے

اسے خود پر ہنسی بھی آئی اور شرمندگی بھی اس نے واپس فریج رکھ ہی رہی تھی زمین زور سے ہلی۔

اس کے ہاتھ سے جوس دودھ کا ڈبہ گر گیا اس نے لڑکھڑاتے ہوئے قریبی میز کو مضبوطی سے تھام لیا زمین نے زور دار جھٹکے دیے اور سکونت چھا گئی

مجھے خواب اور چکر بہت آنے لگے ہیں خود کو کوسنے لگی پیکٹ اٹھا کر فریج میں رکھا۔ پرس اٹھا کر نکل گئی۔

اس کا جواب دیر سے آنے پر ڈاکٹر واسطی کے سوال کے جواب سوچ رہا تھا۔

ہسپتال میں معمول معمول کا تھا وہ تیزی سے سامنے آنے والے ڈاکٹر واسطی کی طرف بڑھی

وہ سر میں آنے ہی والی تھی کہ میری کار۔۔۔

ٹھیک ہے آپ جلدی سے ایمر جنسی میں جائیں وہ جلدی میں بول کر اگے بڑھ گئے وہ حیران سر نے ڈانٹا نہیں

وہ مڑی تو سامنے ٹی وی سکرین پر نظر پڑی

کی نیوز فلیش تھی جس سے اسے علم ہوا کہ چند منٹ قبل اس کا سر نہی چکرایا تھا-

*..........*..........*

ایک حشر برپا تھا-اسے نہی معلوم تھا کہ وہ کتنے گھنٹوں سے مریضوں میں گھری تھی-ایک ٹانگ ایمر جنسی میں تھی تو دوسری جنزل وارڈ میں-زخمیوں کو لانے کا سلسلہ کئی گھنٹوں تک تھا بلکہ اب تو کشمیر سے بھی زخمی لائے جا رہے تھے-راولپنڈی,اسلام آباد کے تمام ہسپتال بھرے ہوئے تھے-ہر چند منٹ بعد سٹریچر پر زخمی لائے جا رہے تھے-کوئی خون میں لت پت,کوئی جسمانی اعضاء سے مہروم تو کسی کا چہرہ مسنخ ہو کر سیاہ ہو چکا تھا,عجب منظر تھا-

یہ صرف مارگلہ ٹاورز تک محدود نہی رہا تھا,بلکہ کشمیر کے چناروں تک یہ قیامت خیز حلاکت ہو گئی تھی-مانسہرہ,ایبٹ آباد,باغ,وادی نیلم,وادی جہلم,گڑھی ڈوپٹہ,گڑھی ہدیکل,بانا,کاڈھاکا,اور ایسے نام والے بہت سے شہر اور گاؤں جو آدھے پاکستان نے زندگی بھر تھے-سیاستدان اور وزیر تو مارگلہ ٹاورز کے ملبے پر کھڑے ہو کر تقریر کر کے اور فوٹو بنوا رہے تھے-مگر ہسپتالوں میں ایمر جنسی نافز تھی-جانے کتنی دیر بعد وہ زرا جو ک.ر سیدھی کرنے کو کمرے میں ایک طرف رکھے صوفے پر جا کر بیٹھی تو قریب بیٹھے کسی ڈاکٹر کا فقرہ کانوں میں ٹکرائے-

یہ سب ہمارے گناہوں کی سزا ہے-

اس کا یکدم پارہ ہائی ہو گیا- گناہوں کی سزا ہے تو اللہ سے معافی مانگیں-اور اپنی اصلاح بجائے ادھر بیٹھ کر دوسروں کو نصیحت کرنے کے- تبدیلی ہمیشہ میں سے شروع ہوتی ہے, تم سے نہیں-غصے سے کہہ کر وہ اٹھی اور تیز تیز قدموں سے چلتی راہداری کا موڑ مڑتے ہوئے کسی سے ٹکراتے ٹکراتے بچی-

سوری میں............اسی بگڑے موڈ میں سوری کرتے کرتے وہ رک کر اس نو عمر لڑکے کو دیکھنے لگی جس سے وہ ٹکرانے والی تھی- بہت جانی پہچانی شکل تھی-

ڈاکٹر پریشے, کیسی ہیں آپ؟ اس نے آستینیں کہنی تک چڑھا رہی تھیں اور غالبا مریض کو مارگلہ ٹاورز سے لانے میں رضاکارانہ طور پر مدد کر رہا تھا-

ٹھیک ہوں تم وہی ہو نہ جس کے ابا



جی جس کے ابا کے بارے میں آپ نے پیش گوئی کی تھی کہ انہیں ترقی ملے گی, جب کہ وہ پچھلے ہفتے ریٹائر ہو گ ئے ہیں-وہ مسکرا کر بولا-

تو مجھے تو حسیب نے کہا تھا- وہی بڑا امپریس تھا جنرل صاحب سے, میں تو نہی تھی- ظاہر ہے, ان جیسا ہینڈسم کو کمانڈر پنڈی کو کبھی نہی ملا-

اچھاہٹوراستے سے-وہ رکھائی سے کہ کراس کے ایک طرف سے نکل کر آگے بڑھ گئی-وہ پلٹ کر اسے دیکھنے لگا,اس وقت تک جب تک وہ راہداری کے اخری سرے سے آگے غائب نہ ہو گئی اور پھر سر جھٹک کر خود بھی مخالف سمت کو ہو لیا-

*..........*..........*

بدھ,12اکتوبر2005ء

کچھ پتا چلا تمہارے کزن کا,فرح؟ہسپتال جانے کے لیے تیار ہوتے ہوئے اس نے فون کان سے لگائے پوچھا-فرح اس کی کولیگ ڈاکٹر تھی اور 18 اکتوبر کے زلزلے کے بعد اکٹھے کام کرنے کے باعث دونوں میں اچھی خاصی دوستی بھی ہو گئی تھی-

نہیں یار,ان کا اپارٹمنٹ دوسرے فلور پر تھا اور مارگلہ ٹاورز کے دوسرے فلور پر تو آٹھ فلورز گر پڑے ہیں-
اچھا,میں نے تمہیں فون اس لیے کیا تھا کہ مظفر آباد میں پیرا میڈیکل اسٹاف کی ضرورت ہے-میں نے دولینٹیر کر دیا ہے-تم چلو گی؟

نہیں میں ادھر ہی ٹھیک ہوں-ویسے تم جاؤ گی کیسے؟

آرمی ہیلیکاپٹر پر اور کیسے؟روڈز تو ابھی تک بلاک ہیں-لینڈ سلائیڈنگ بھی خاصی ہوئی ہے-چلو پھر بات ہو گی-

پریشے نے الوداعی کلمات کہہ کر فون رکھ دیا اور جلدی جلدی تیار ہو کر باہر نکل گئی-رات تین بجے وہ آ کر سوئی تھی,سو آج دیر سے آنکھ کھلی تھی-

اسلام علیکم پھپھو! ماموں! آپ ابھی تک آفس نہیں گئے؟ پھپھو بھی ماموں کے ہمراہ لاونج میں ہی بیٹھی تھیں-وہ بہ یک وقت دونوں کو مخاطب کر کے بولی-

بس نکلنے لگا ہوں-تم نے سحری نہیں کی؟

بس اٹھ نہیں سکی مگر نیت کر لی تھی-وہ اپنی ازلی لاپرواہی سے بولی-ماموں واقعی جانے ہی والے تھے سو اٹھ کر چلے گئے-وہ مروتاً کچھ دیر کے لیے پھپھو کے پاس جا کہ بیٹھ گئی-

تو ظاہر ہے اب بھائی کی وجہ سے لیٹ ہی کریں گے مگر تیاری تو بہر حال کرنی ہے۔

"میں پٹیالہ والوں سے دونوں سیٹ اٹھانے جا رہی ہوں' تم بھی ساتھ چلو۔ پھر آگے مہندی کا پسند کرنا ہے' وہ تم خود ہی پسند کرنا۔ اب مجھے کیا پتا آج کل کی لڑکیوں کی پسند کا۔" وہ حیرت سے منہ کھولے انھیں دیکھنے لگی۔

"میں تمھیں لینے ہی آئی تھی۔" انھوں نے وضاحت کی۔

"کس کے لیے پھپھو! ملک پر آفت ٹوٹی ہوئی ہے لوگ مر رہے ہیں اور آپ لوگوں کو مہندی کے جوڑے کی پڑی ہوئی ہے۔؟" اسے سخت صدمہ پہنچا تھا۔

"وہ تو ٹھیک ہے مگر زلزلہ ہم تو نہیں لائے۔ یہ دکھ سکھ رو چکتے ہی رہتے ہیں۔ اب ان کے لیے اپنی خوشیاں بھی حرام کر لیں۔" پھپھو کو اس کی بات پسند نہیں آئی تھی۔

"دکھ سکھ چلتے نہیں رہتے دکھ تو آتے ہیں اور ٹھہر جاتے ہیں۔ جانے کتنے بوڑھ اور بچے اس زلزلے میں جان ہار گئے۔ فرض کریں 'ہم تب بھی خوشیاں مناتے اگر ان مرنے والوں میں 'میں یا سیف ہوتے؟"

"خدانہ کرے سیف کیوں ہوتا؟" وہ دہل کر بولیں۔

پریشے انھیں دیکھ کر رہ گئی۔ انھوں نے صرف سیف کا نام لیا تھا۔ انھیں صرف سیف پیارا تھا۔ یہ نہیں "خدانہ کرے تم اور سیف کیون ہوتے؟" وہ کسی گنتی میں بھی نہ تھی۔

"کم از کم پاپا کا کفن تو میلا ہونے دیا ہوتا پھپھو!" وہ پیزی سے کہہ کر باہر۔ نکل آئی اور پھر کتنی دیر کمرے کے دروازے کے ساتھ کھڑی خود کو نارمل کرنے کی کوشش کرنے لگی۔

وہ شاید اس دنیا میں کسی کے لئے اہم نہیں تھی 'سوائے اس شخص کے جو اسے قراقرم کی پری کہتا تھا جس نے محبت بھی کی تھی اور اظہار بھی کیا تھا۔

ہسپتال کے سارے راستے وہ روتی آئی تھی اور پھر ہسپتال پہنچ کر اس نے فوراً ڈاکٹر فرح کو ڈھونڈا۔

"تم مظفر آباد جا رہی ہو ناں؟ تو پھر مجھے بھی ساتھ لے چلو۔" اس نے فرح کو ملتے ہی اس کے ساتھ جانے کا فیصلہ سنا دیا۔ جو وہ سارے راستے کرتی آئی تھی۔

"ٹھیک ہے پھر ابھی چلو" فرح نے مصروف سے انداز میں کہا اور آگے کو بڑھ گئی۔

وہ۔۔۔ وی آج پھر۔۔۔ ایک دفعہ ان پہاڑوں میں واپس جا رہی تھی جن کی شکل نہ۔۔۔

دیکھنے کی قسم اس نے کھائی تھی۔ تین ماہ قبل بھی وہ پھپھو اور ندا آپا کے لگائے زخموں سے نجات کے لئے پہاڑ آ گئی تھی۔

آج پھر اس نے فرار حاصل کرنے کا وہی طریقہ سوچا تھا۔

---

جمعہ 14 اکتوبر 2005 مظفر آباد

وہی بارشوں کا موسم

وہی سردیوں کی شامیں

وہ دلربا گھاٹیں

وہ سانس لیتی خوشبو

وہی موڑ مڑاتی سڑکیں

وہی پر سکون جگہ ہے

ہے فرق بس زرا سا

وہ گزشتہ موسم میں میر ہمنوا تھا

جانے وہ اب کہاں ہے۔



جانے وہ کہاں ہے

وہ ایک سکول کی عمارت کے نیچے کھڑی تھی۔اس کے پشت پر سبزہ زار جس کے آخری کنارے پر کھڑے ہیلی کاپٹر

کے پروں کی گڑ گڑاہٹ اس حاطے میں موجود بیسویں لوگوں کو کان پر ہاتھ رکھنے پر مجبور کر رہی تھی

چھت کے ٹوٹے ٹکروں کے نیچے جانے کتنے بچے زندہ تھے۔ریسکیو رضاکار اور فوجی مسلسل سکول کا ملبہ ہٹا کر بچے نکال رہے تھے

وہ دور کھڑی خوموشی سے دیکھ رہی تھی کیچر میں لگے بال ہوا میں اڑ رہے تھے۔کسی ب

بچے کو سٹریچر پر ڈال کر دو فوجی جوان کیمپ لے جا رہے تھے۔




موڑ کر اسٹریچر پر موجود معصوم بچے کو دیکھتی رہی۔

ہلی کاپٹر کی جانب سے کیمو فلاج یونیفارم میں ملبوس ایک آرمی آفیسر تیزی سے دو جوانوں کو آواز دے رہا تھا۔

میں نے کہا تھا کہ دس سے بیس کلو والے پیکٹ بنانے ہیں 'ایزی ڈراپ کے لیے مگر انھوں نے۔۔بولتے بولتے وی یک لخت رک کر پریشے کو دیکھنے لگا۔پریشے نے ایک سر سری نگاہ اس پر ڈالی اور واپس منہ عمارت کی جانب موڑ لیا۔اسے کیپٹن کا انتظار تھا جس کے ساتھ اس کو میڈیکل کیمپ جانا تھا۔

تھوڑی دیر بعد اسے احساس ہوا کہ وہ سمارٹ سا آفیسر ابھی بھی اسے ہی دیکھ رہا ہے۔اس نے مڑ کر دیکھا۔وہ اب پری کی جانب اشارہ کر کے کیپٹن سے کچھ پوچھ رہا تھا۔کیپٹن چند لمحوں بعد وہ وہاں سے چلا گیا۔وہ آفیسر پھر سے اسے دیکھنے لگا۔وہ پریشے کے لیے قطعا" انجان تھا۔وہ اگر کسی آرمی والے کو جانتی بھی تھی تو وہ وہی تھے' جنھوں نے اسے راکاپوشی سے ریسکیو کیا تھا۔وہ ان آفیسر ان میں سے نہیں تھا۔

جب کیپٹن بشیر آیا تو وی اس کے ہمراہ وہاں سے جانے لگی۔

کیپٹن بشیر سے اس کا تعارف وہیں مظفر آباد میں ہوا تھا۔وہ بہت سادہ'موودب اور انچا لمبا تھا۔اس کا باپ فوج میں صوبے دار رہا تھا۔وہ اپنے گاوں کا تیسرا لڑکا تھا جو فوج میں گیا تھا اور اس بات پر بے حد فخر تھا۔

پریشے وہاں آرمی کے فیلڈ ہسپتال میں ہی رہ رہی تھی۔بشیر اس دوران اس کی پر ممکن مدد کرتا تھا۔اتفاق سے اسے ایک دن پریشے نے اپنا "لیزان آفیسر "کہا تو ڈاکٹر فرح نہت حیرت سے بولی۔

"کیا مطلب ؟"

"کچھ نہیں'یہ ماونٹین کلائیمبرز اور پاکستان آرمی کا آپس کا مزاق ہے۔"وپ ہنس کر بو کی تھی اور پھر کام میں مگن ہو گئی۔اس سے زیادہ وہ کسی سے فری نہیں ہوتی تھی۔

"سنو کیپٹن بشیر !یہ آدمی میرے بارے میں کیا کہہ رہا تھا؟"اس کے ہمراہ چلتے ہوئے پریشے نے پوچھا۔

"آپ کا نام وغیرہ پوچھ رہے تھے۔میں نے بتادیا۔"

"اچھا۔"(جانے کون تھا)اس نے لاپرواہی سے شانے اچکائے۔

"ویسے میڈم میں نہیں جانتا یہ کون تھے۔ ایوی ایشن کے تھے شاید اور۔۔۔

"اچھا ٹھیک ہے۔ اٹس او کے۔" لمبی وضاحت سے بچنے کے لئے وہ بولی تو کیپٹن بشیر فورا" خاموش ہو گیا۔

یہ سویلین ڈاکٹر بہت موڈی تھی، وہ اندازہ کر چکا تھا۔

---------------

جمعہ، 21 اکتوبر، 2005

"کتنا خراب ہو رہا ہے زخم، او گاڈ!" وہ بڑبڑاتے ہوئے بچی کی پٹی کھولنے لگی۔ اس کا گھر مسمار ہو گیا تھا-وہ 8 اکتوبر کو ہی نکالی گئی تھی، مگر ابتادئی طبی امداد کے طور پر اس کا زخم چائے کی پتی سے بند کیا گیا، جو اب اسے خراب کر رہی تھی۔

ادھر باغ میں بھی سب لوگوں کے زخم اسی طرح بند کیے گئے تھے۔ جو بے حد نقصان دے تھے، خیر اور کرتے بھی کیا۔ وہ اب زخم صاف کرتے ہوئے افسوس کر رہی تھی۔

وہ کل ہی باغ سے واپس آئی تھی۔ وہاں روز تقریبا" ڈیڑھ سو مریض دیکھتی تھی، جو چھ چھ کلو میٹر سفر کر کے کیمپ تک پہنچتے تھے۔ جانے کتنے دنوں سے اسکی نیند پوری نہیں ہوئی تھی۔

وہ اس وقت مظفر آباد کے نیلم سٹیڈیم میں نصب فیلڈ ہسپتال کے ایک خیمے میں تھی۔ اس کے سامنے اور اس کے دائیں طرف چند اور مریض بھی بیٹھے تھے

دفعتا" کیپٹن بشیر خیمے کا کپڑا ہٹا کر اندر آیا۔

"میڈم! ویکسین آگئی ہے۔" اسنے پیکٹ اس کی میز پر رکھا- پریشے نے سر اٹھا کر اس کی طرف حیرت سے دیکھا۔

"اتنی جلدی؟ ابھی تو کہا تھا"-

"یہ دراصل یونسف کے جو ڈاکٹرز تھے، وہ لائے ہیں- ساتھ میں ہائی انرجی بسکٹ بھی ہیں۔"

"اچھا اور اس اسکول کا پورا ملبہ ہٹا"-

"تقریبا" برٹش ٹیم آئی ہوئی ہے"-

"ہوں-" وہ سر جھٹک کر کام میں مصروف ہو گئی- برٹشر، یونیسف، جانے کتنے غیر ملکی آئے ہوئے تھے-

ایک دم اس نے چونک کر سر اٹھایا- "کیپٹن بشیر!" وہ جانے لگا تھا اسکی آواز پر جاتے جاتے پلٹا-



"یس میڈم؟"

آپ نے کہہ بہت سے غیر ملکی آئے ہوئے ہیں- ترکی سے کوئی نہیں آیا؟" اس کے بظاہر سرسری سا پوچھا-

"جی آیا تھا" -

وہ حیرت سے ایک پل کو ساکن ہو گئی-

"کون؟" وہ سانس روکے اس کے جواب کی منتظر تھی۔

"میڈم طیب اردگان آیا تھا، شوکت عزیز کے ساتھ کل پورے علاقے کا دورہ کیا"۔

اس کے اعصاب ڈھیلے پڑ گئے۔ "اچھا۔" وہ پھر سے بچی کے زخم پر جھک گئی۔

کیپٹن بشیر نے باہر جانے کے لیے خیمے کا پردہ اٹھایا۔ تب پریشے نے پھر اسے پکارا، "سنو کیپٹن"

وہ خیمے کا کپڑا ہاتھ میں لیے، رک کر اس کی بات سننے لگا۔

"اگر ترکی سے کوئی آئے تو مجھے بتانا۔" جانے کس امید پر اس نے کہہ ڈالا۔

"کسی نے آنا ہے کیا؟"

"نہیں، آنا تو نہیں ہے۔ آنا تو کسی نے نہیں ہے۔" وہ اداسی سے سر جھٹک کر بچی کی پٹی کرنے لگی۔

کیپٹن بشیر کچھ نہ سمجھتے ہوئے باہر نکل گیا۔ خیمے کا کپڑا اس کے پیچھے ہلتا رہ گیا"



...............

پیر 22 اکتوبر 2005ء

فیلڈ ہسپتال سے کچھ دور وہ ایک پتھر پر خاموشی سے بیٹھی خنک ہوا کی سرسراہٹ سن رہی تھی۔

اس نے سفید اوور آل پہن رکھا تھا، بال کیچر میں مقید تھے، پاؤں میں سفید اور ہلکے گلابی جوگرز تھے۔

جن کے رنگ اب پھیکے پڑ گئے تھے۔ اس کی زندگی کی طرح۔

آج بارش سے کچھ دیر پہلے کا موسم تھا اور وہ ہمیشہ کی طرح اداس ہو گئی تھی- آج

سارا دن وقفے وقفے سے آفٹر شاکس (درمیانے درجے کے زلزلے) آتے رہے تھے- سامنے

کھڑا پہاڑ تو ایک جھٹکے کے دوران حقیقتا "دو ٹکڑوں میں ٹوٹنے کو تھا- آج اس کی چوٹی برف بھی پڑی تھی- وہ

اس ڈھلتی شام میں وہاں تنہا بیٹھی گنگنا رہی تھی-

"ہم لیلی ہیں ہم مجنوں ہیں۔"

یہ گیت افق بیس کیمپ میں ہنزو کثر پورٹرز کو سناتا تھا۔ اور اوپر جب وہ برفانی غار میں تھا تب بھی وہ تھک کر یہی

گنگناتا تھا۔

وہ اسے بھولا ہی کب تھا۔ وہ تو ہر پل 'ہر لحہ اس کے ساتھ ہوتا تھا۔ وہ کہیں برف دیکھتی تو برفانی غار میں چت لیٹا

افق اسے یاد آجاتا۔ وہ بارش دیکھتی تو وائٹ پیلس کی سیڑھیوں پر بیٹھا موروں کو یہی لیلی مجنوں والا ترک گیت

سناتا افق یاد آجاتا۔ وہ خواب میں آکر ازے کہتا۔

"پری کیوں پریشان ہو؟ مجھے درد نہیں ہو رہا۔" اور وہ جانتی تھی اسے درد ہو رہا ہے۔ کبھی وہ کہتا۔ "میرے

ساتھ چلو میں تمہیں ترکی لے جاوں گا۔" اور وہ نیند میں رونے لگتی۔

اس نے اپنے ہاتھ پر اس جگہ دیکھا' جہاں تین ماہ قبل ماہوڈھنڈ کے کنارے افق نے سانتیا بانت لگایا تھا۔ اب وہ معمولی خراش وہاں نہیں تھی۔ مگر درد اندر ہی اندر "درد" بہت ہوتا تھا۔ ج یہ درد شدت اختیار کرلیتا تو وہ رو دیا کرتی تھی۔ "افق۔۔۔ واپس لوٹ آو۔۔۔ میرا زخم۔۔۔ مجھے سانیتا بانت لگادو۔۔۔ اسی بہانے ہی لوٹ آو۔

وہ اب بھیاس کے ساتھ تھا' اس کے بہت اندر کہیں موجود تھا۔ اس کے ساتھ سانس لیتا تھا۔ اس کے ساتھ ہنستا تھا' اس کے ساتھ روتا تھا۔

اس کے خیالات میں مخل ہونے والی آواز بھاری بوٹوں کی دھمک تھی۔ جو اسے اپنی پشت پر سنائی دی تھی۔

اس نے پلٹ کر دیکھا۔ یہ وہی اس روز والا آرمی آفیسر تھا جو اسے گھور رہا تھا۔ کھلتی رنگت' گیرے نقوش' کافی ہینڈسم سا میجر کے رینک کا آفیسر تھا۔

آ"پ ڈاکٹر پریشے جہاں زیب ہیں۔؟" وہ آٹھ کھڑی ہوئی۔

"یہ بات آپ اس روز کیپٹن بشیر سے معلوم کرچکے ہیں۔" وہ رکھائی سے بولی۔

"معلوم نہیں' کنفرم کیا تھا۔ آپ نے مجھے پہنچانا میں میجر عاصم روف ہوں۔ میں نے ہی ارسلان کو راکاپوشی سے ریسکیو کیا تھا۔

"اوہ۔" اس کے ماتھے سے بل غائب ہوگئے۔ "اچھا۔" پھر وہی یادیں۔ "خدایا یہ دومانی میرا پیچھا کیوں نہیں چھوڑتا۔" اصل میں میجر صاحب! میں نے آپ کو سرسری سا ایک دو دفعہ ہی ریکھا تھا۔

اسی لیے پہچان نہیں پائی۔" وہ مروتا" کہنے لگی۔

"اٹس اوکے میم۔! مجھے آپ سے ملنا تھا۔ آپ سی ایم ایچ میں بے ہوش تھیں اور جس دن ہوش آیا مجھے اسی صبح سی اونے فارورڈ ایریاز میں بھیج دیا۔ میں ان فیکٹ تین دن وہاں موسم خراب ہونے کی وجہ سے اپنے ہیلی کاپٹر کے ساتھ پھنس کر رہ گیا' جب واپس آیا تو آپ جا چکی تھیں۔"

"میں چلتی ہوں' مجھے کچھ مریض دیکھنے ہیں۔ تھینکس اینی ویز۔" اسے اس کی تفصیلات سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ سو رسمی مسکراہٹ کے ساتھ کہتی پلٹ کر جانے لگی۔

میم میرے پاس آپ کی ایک امانت تھی۔ افق ارسلان نے یہ آپ کے لیے دیا تھا کہ آپ کو ہوش آئے تو دے دوں۔"

وہ بے حد تیزی سے میجر عاصم کی جانب گھومی تھی۔

"کیا۔۔۔ کیا دیا تھا افق نے؟" اس کے دل کی دھڑکن بے ترتیب ہونے لگی۔

"اس روز آپ کو دیکھا تو یہ میرے پاس نہیں تھا' ورنہ دے دیتا۔ کل اسلام آباد گیا تھا تو لے آیا۔" اس نے والٹ سے ایک چھوٹا سا خط کا لفافہ نکال کر پریشے کی جانب بڑھایا جسے اس نے تیزی سے پکڑا۔

لفافے کے کونے میں سبز رنگ کا آرمی کا کوئی نشان بنا تھا اور اوپر گلگت کنٹونمنٹ کا ایڈریس لکھا تھا جسے وہ جی ایچ کیو سے آیا ہو۔

"یہ لفافہ اس نے مجھ سے لیا تھا۔" اس کے لفافہ الٹ پلٹ کر دیکھنے پر میجر عاصم نے وضاحت کی۔

پریشے نے کپکپاتے ہاتھوں سے وہ چھوٹی سی وہ ٹیپ اتاری۔ میجر عاعم اتنا مہزب تھا کہ پریشے کو یقین تھا' افق کے ٹیپ لگانے کے بعد وہی پہلی دفعہ اسے کھول رہی ہے۔

لفافے کے اندر ٹشو میں لپٹی تصویر تھی۔

دور تک پھیلا سبزہ' دائیں طرف جھیل' بائیں طرف گھوڑا' گھوڑے کے ساتھ پریشے اور پریشے کے اس طرف افق۔ وہ ہنستے ہوئے منہ پر ہاتھ رکھے ہوئے تھی۔ سیاہ گھڑی کے ڈائل کا اہرام چمک رہا تھا۔ تصویر کے نیچے لکھا تھا۔ "گھوڑا' پریشے کے دائیں طرف ہے۔"

اس نے تصویر کو پلٹا پیچھے سفید کاغز چپکا کر ہاتھ سے دبز روشنائی سے انگریزی میں لکھا تھا' زندگی کے سفر میں بچھڑنے سے پہلے۔۔۔



ملن کے آخری شام کے ڈھلنے سے پہلے

اور ایک دوسرے کی سانسوں اور

دھڑکنوں کی آخری آواز سے پہلے

جس کے بعد تم میری دنیا سے دور چلے جاؤ گے

تمہیں مجھ سے وعدہ کرنا ہو گا

کہ اس رات کے انے والی ہر صبح

ٹھنڈی ہوا اور بارش کے بعد گلی مٹی

پہاڑوں پر دودھ سی برف دیکھ کر

تم مجھے یاد کرنا

کہ میرا تم پر تمارا مجھ پر قرض ہے

اس کی آنکھوں سے آنسو ٹوٹ ٹوٹ کر گرنے لگے

اسے یاد تھا برف کی دیوار کے ساتھ ٹیک لگائے افق بیٹھا تھا۔

تمہیں بھی مجھ سے وعدہ کرنا ہے پھر اس نے گہرے کرب سے آنکھیں موند لی کچھ نے بولا بھی تھا اس میں بولنے کی وعدہ لینے کی سکت بھی نہیں ہے

آر یو اوکے ڈاکٹر پریشے ؟؟

اس کی پروایس دینے ڈاکٹر عاصم اندر آیا اس نے روتے دیکھ کر تشویش سے پوچھا



کب دی یہ اس نے آپ کو.؟ ہتھیلی کی پشت سے آنسو صاف کر کے وہ زبردستی مسکرائی۔

جب آپ سے ملنے ہسپتال آیا تھا۔ آپ بے ہوش تھیں وہ کمرے سے باہر آیا مجھ سے لفافہ پن پنسل اور کاغذ مانگا

پھر اس نے پاکٹ سے تصویر نکالی اس کی پشت پر کچھ لکھا ٹیشو میں لپیٹا لفافے میں ڈال کر مجھے دیا اور آپ کو خود دینے کی تاکید کی تھی ورنہ میں کام سے اسکردو گیا ڈاکٹر خالد یا کسی کو دے کر آپ تک پہنچا سکتا تھا میں نے پارسل بھی نہیں کیا حالانکہ میرے پاس آپ کا اڈریس موجود تھا آپ کو کال بھی کی میسج بھی کیا مگر کسی غلطی فہمی کی بنا پر آپ نے بات نہیں سنی پھر پنڈی سے انا ہی نہیں ہوا اور ملاقات نہیں ہوئی آج اتفاق س آپ مل گئی بہت معزرت دیر لگ گئی۔

مجھے آپ کی کال کا بالکل یاد نہیں تھینک یو سو میچ ڈاکٹر عاصم

وہ خوش دلی سے مسکرایا مائی پلیزر میم

اس نے دوبارہ ایک بار بھی نہیں پوچھا کہ کیوں رو رہی تھی وہی ڈیسنٹ آرمی مین

آپ کی وائف بچے ٹھیک ہیں پریشے نے اخلاقاً پوچھا

جی مہوش بالکل ٹھیک ہے بچے بھی پنڈی ہوتے ہیں وہ پھر مسکرا کر چلا گیا۔

وہ وہی کھڑی سوچنے لگی کیا افق کو وعدیاد کرنے کی ضرورت تھی کیا وہ اسے بھول سکتی تھی

©©©©©©©©©©

آخری_چودھویں_چوٹی__

اور 23اکتوبر 2005

زلزلے کے متاثرافراد کوانجکشن لگارہی تھی

فرح ابھی اسلام آباد واپس جارہی تھی تم چلوگی یاادھر مزید رہو گی۔؟

تم جارہی ہو تو میں بھی چلتی ہو تم بائے ائیر جارہی ہو؟

ہاں ابھی بشیر آکر بتائے گا کے ہیلی کاپٹر فارغ ہے کے نہیں اسی اثنا میں کیپٹن اندر آیا

میم ابھی ہیلی کاپٹر آنے ہی والا ہے کرنل طارق کچھ لوگوں کو اس میں لارہے ہیں۔

بس آتے ہی ہوں گے۔"

وہ جھک کر بچے کو ٹیکا لگارہی تھی۔ پھر بے حد فکر مندی سے ساتھ بیٹھیاس کی ماں سے اس کے بارے میں سوالات کرنے لگی' کیوں کہ اسے تیز بخار تھا۔



کیپٹن بشیر نے ایک لمحے کو سمسوچا کہ وہ ڈاکٹر صاحب کو بتائے کہ جو لوگ کرنل فاروق کے ہیلی کاپٹر پر مظفر آباد آرہے تھے' وہ ترکی سے آئے تھے' کیوں کہ ڈاکٹر صاحب نے اسے ترکی دے آنے والے لوگوں کے متعلق پوچھا تھا' مگر ایک تو وہ اتنی مصروف تھی اور دوسرے اس نے خود ہی کہہ دیا تھا کہ ترکی سے آنا تو کسی نے

نہیں ہے اور پھر ڈاکٹر صاحب کو اگر ترکی سے آنے والوں میں کوئی دلچسپی ہو گی تو وہ یقینا" ترک ڈاکٹرز سے ہو گیع۔ کیپٹن بشیر بغیر کچھ کہے وہاں سے چلا گیا' کیوں کہ آنے والے ڈاکٹرز نہیں بلکہ انجینئرز تھے۔

آدھے گھنٹے بعد یہ بشیر ہی تھا جس نے دونوں کو کرنل فاروق کے پہنچنے کی اطلاع دی۔

"آپ سامان وغیرہ پیک کر کے جلدی آجائیں' کیوں کہ کرنل صاحب نے فورا" واپس جانا ہے۔ پلیز میڈم دیر مت کیجیئے گا' کیوں کہ کرنل صاحب کو غصہ پورے یونٹ میں مشہور ہے۔"

"ہاں میں فورا" اپنا سامان اس خیمے سے لے آوں' جہاں رات ہم سوئے تھے۔" وہ اس خیمے سے نکل آئی۔ اس کا رخ چند گز کے فاصلے پر موجود اس میدان کے سب سے آخری سبز خیمے کی طرف تھا جس میں وہ اور فرح اتنے دن سے تہ رہی تھیں۔

وہاں کھلا سا میدان تھا' ایک طرف خیمہ بستی تھی اور دوسری جانب خالی قطعہ اراضی پر ہیلی کاپٹر نیچے اتر رہا تھا۔ اس کے پنجے ابھی گھاس سے چند فٹ دور تھے۔

وہ اس آخری خیمے میں چلی آئی۔ جلدی جلدی سامان سمیٹا' بالوں کو ایک دفعہ پھر اوپر کر کے کیچر میں باندھا۔ کسی چیز کے چٹخنے کی آواز بھی سنائی دی مگر وہ دھیان دیے بغیر شال لپیٹے بیگ کندھے پر ڈالے باہر آگئی۔

فرح اس کے انتظار میں کھڑی تھی۔

"چلو۔"

وی دونوں ساتھ ساتھ ہیلی کاپٹر کی جانب بڑھنے لگیں۔ جن میں اکثریت فوجی جوانوں کی تھی' جو ادھر ادھر گھوم رہے تھے۔

چند گوجی جوان ان مریضوں کو ہیلی کاپٹر میں چڑھا رہے تھے جس کو انہیں سرجری امداد کے لیے اسلام آباد لے کر جانا تھا۔ بشیر نے قریب سے گزرتے جوان کو روک کر ہدایت دی۔ "toki کی ٹیم کو اس آخری خیمے میں لے جاوا بھی وہی خولی ہے۔"

وہ دونوں سر نیچے کیے تیز ہوا سے بچتی آگے پیچھے اندر داخل ہوئیں۔ مریض پہنچ چکے تھے' دروازہ بند ہو گیا۔ اس کے کیپچر کے ایک طرف لگا دور نگا پتھر غائب تھا۔

"اب کہاں ڈھونڈو اسے؟" کبھی سستی میں ایلفی سے بھی نہیں جوڑا۔ وہ کپڑے جھاڑنے لگی۔ اندر روشنی خاصی کم تھی۔ اسے پتھر کہیں بھی نظر نہیں آیا۔

"فرح اس کا پتھر گر گیا ہے۔ وہ کونے والے خیمے میں گرا ہو گا' میں لے آوں؟"

ب "بے وقوف ہیلی اڑنے لگا ہے۔ کرنل فاروق کے غصے کے قصے نہیں سنے؟ خواہ مخواہ ان کو غصہ مت دلاو۔"

"مگر فرح وہ قیمتی پتھر تھا اور۔۔۔"

"لوگوں کو گھر بار لٹ گیا اور تمھیں پتھر کی پڑی ہے؟ ایک پتھر کے لیے کرنک صاحب سے دوبارہ ہیلی کاپٹر اترواو گی؟" فرح بلکل نشاء کی طرح گھر کتی تھی۔ وہ خاموشی سے پیچھے ہو کر بیٹھ گئی' مگر جانے کیوں اس لمحے اس

کا دل چاہا کہ وہ کرنل فاروق سے ہیلی اتارنے کی درخواست کرے صرف ایک منٹ کے لیے 'بس وہ اپنا پتھر لے آئے۔

صرف پتھر نہیں اس لمحے اسے مظفر آباد کے شہر خموشہ کی اداس اور سوگوار فضہ میں "کچھ خاص" محسوس ہوا تھا۔ کچھ ایسا جو ان پچھلے بہت سارے دنوں میں جو اس نے وہاں گزارے تھے نہیں تھا۔ وہ اس وقت ہیلی کاپٹر سے نیچے اترنا چاہتی تھی۔ وہ مطفر آباد چھوڑنا نہیں چاھتی تھی۔ مگر محض مروت میں وہ خاموش بیٹھی رہی۔

پریشے اور فرح کو ہیلی کاپٹر میں بٹھا کر کیپٹن بشیر تیز قدموں سے واپس آیا۔ جس جوان کو اس نے ٹوکی ٹیم کو خیمے میں بیٹھانے کو کہا تھا' وہ ان تین افراد کے ہمراہ اس آخری خیمے کے قریب ہی کھڑا تھا۔ تینوں افراد کی بشیر کی جانب پیٹھ تھی۔

"وہ ان کے قریب آیا۔"

"اسلام علیکم سر!۔"

تینوں ایک ساتھ پلٹے۔

پہلا ترک انجینئر اچھی قدوقامت کا مالک تھا۔ بال سیاہ گوری رنگت یورپی نقوش بشیر نے مصافحہ کے لئے ہاتھ بڑھایا۔ آئی ایم کیپٹن بشیر۔ اسکی انگریزی پورے گاؤں میں بہترین تھی۔

کیپٹن جینک --ترک انجینئر نے گرم جوشی سے ہاتھ تھاما کیپٹن بشیر دوسرے کی جانب بڑھا۔ وہ قد میں باقی سب سے چار پانچ انچ چھوٹا تھا۔ بال گھنگریلے اور سنہری مائل تھے سر پر پی کیپ الٹی پہنی ہوئی تھی جس پر سفید مار کر سے کچھ لکھا تھا۔ جینیک اس نے خوشی سے بشیر سے ہاتھ ملایا

اب تیسرے کی جانب بڑھا جو اندھیرے میں تھا اس نے جب سیدھا ہو کر دیکھا اس کے چہرے پر بلا کی سنجیدگی تھی

افق حسین ارسلان اس نے اپنا تعارف کروایا اس میں ایسی بات ضرور تھی جس سے کیپٹن بشیر متاثر ہوا۔

شاید بہت ہینڈسم تھا شاید اسکی شخصیت میں مقناطیسات تھی

آپ کو انجینئرنگ کور والوں سے بس تھوڑی دیر میں ملواتا ہوں تب تک آپ تھوڑی دیر آرام کریں وہ جلدی میں کہہ کر واپس پلٹ گیا۔ وہ تینوں پھر خیمے میں گھسے اور زمین پر بیٹھے افق بیٹھتے بیٹھتے رک گیا اور اس کی نگا ایک چھوٹے سے پتھر پر پڑی جھک کر اٹھا اور بغور دیکھنے لگا

اس پتھر کا سائز اس کے انگوٹھے سے دگنا تھا۔ اس میں لکیر پڑی تھی اس نے کچھ دیر سوچا اور وہ جیب میں رکھ کر باہر نکل آیا

ادھر اُدھر دیکھتے ہوئے جیسے وہ کسی کو تلاش کر رہا تھا۔

کچھ چاہئے تھا مسٹر ارسلان؟ کیپٹن بشیر کسی سے بات کر رہا تھا۔ اسے باہر آتا دیکھ کر قریب آیا

نہیں پھر آخری خیمے کی طرف اشارہ کیا یہ فوج کا ہے یہاں کوئی آیا تھا؟

میرا خیال ہے سر یہ امداد میں آیا تھا

اچھا زیادہ مسلہ تو نہیں مگر پھر بھی مجھے لگ رہا ہے اس کی شیٹ سردی کو روکنے کے لئے ناکافی ہے

نہیں سر سارے کافی گرم ہیں اور ان میں پیرا شوٹ لائنرز ہیں۔

مجھے نازک مت سمجھنا کیپٹن مگر پہلے رہنے والوں کو شکایت تو نہیں ہوئی وہ سر سری سا تھا۔

نہیں جنہیں ٹھرایا انہوں نے زکر بھی نہیں کیا۔

وہ شاید کسی ایسی جگہ کے ہوں انہیں محسوس نہ ہوا ہو



نہیں سر وہ دونوں اسلام آباد کی ڈاکٹر تھی کیپٹن نے زہین میں زور دے کر نفی میں سر ہلایا

پمپیز ہسپتال۔ وہ بڑبڑایا اور پھر وہ پتھر نکال کر دیکھا

یہ کس کا ہے مجھے خیمے کے فرش سے ملا۔

یہ تو ڈاکٹر صاحبہ کے کلپ میں تھا میں غور نہیں کرتا مگر ڈھیلا تھا میں نے ان سے کہا بھی تھا کہ گرنے والا ہے قیمتی ہے خیال رکھیں مگر گر گیا۔

وہ ڈاکٹر اب کہاں ہیں اس نے عام سا پوچھا؟

وہ تو بالکل ابھی ہی اسلام آباد چلی گئیں۔

ترک کے چہرے پر چھلکتی مایوسی بشیر کو حیرت ہوئی

سر یہ آپ مجھے دے دیں میں اسلام آباد گیا تو انہیں دے دونگا

تم کب جاؤ گے

آج 23 ہے میں دو دن بعد 26 کو جاؤں گا

مجھے بھی ساتھ لے چلنا میں ان کو خود لوٹا دوں گا یہ قیمتی پتھر میرے پاس امانت رہے گا۔اس نے پتھر جیب میں ڈالا چیرے پر سنجیدگی تھی۔



عجیب بندہ ہے ابھی اسلام آباد سے آیا اور ابھی جانے کی بات کر رہا ہے اس نے دل میں سوچا

سنا تھا ترکی سے سب سے خاص انجینئر آیا مگر یہ تو۔۔۔پر سانوں کی

سب اپنا کام ختم کر کے سوئے بھی تھے مگر افق بنا سوئے کام میں لگا رہا بشیر کو تو بہت عجیب سا لگا

مرد ہونے کے باوجود کیپٹن بشیر نے اس جیسی خوبصورت آنکھیں نہیں دیکھی تھی۔

کورک کی ہر لڑکی اسے دیکھنے کی خواہش کرتی مگر وہ آدمی جانے کس مٹی کا بنا تھا عورت سے بات کرنا دور سر اٹھا کر نہیں دیکھتا تھا یہ خاموش سا وہ دو اتنا بولنے والے ان کی دوستی کیسے ہو گئی۔

اس نے دو دن میں بشیر سے دو بار بات کی جب وہ دینے آیا تھا دوسری بار خیمے کے متعلق

ترکی میں ہر لڑکی کو پیدا ہوتے ہی قیمتی سونے کی چیز دی جاتی جو اس کی قیمتی متاع ہوتی ہے۔

ترک لڑکی مر سکتی ہے مگر اپنا وہ زیور کسی کو نہیں دیتی کتنی غیریب ہو اسے فروخت نہیں کرتی وہ چند منٹ کے وقفے سے کہنے لگا 28 اکتوبر کو پاکستان زلزلے میں بچوں کے سکول فنڈ جمع ہوئے ایک چھوٹی بچی کا باپ غیریب تھا اس نے اپنی وہ چوڑیاں فنڈ میں دی جو اسے بچپن میں ملی تھی ہم نے وہ متعلقہ افراد تک پہنچا دی۔

ہم پاکستانی ہونے کے ناتے ترک پر فخر ہے۔



منگل 25 اکتوبر 2005

وہ ماموں کے ایک دوست سے ملنے سی ایم ایچ آئی ہوئی تھی صبح کا وقت تھا آسمان صاف تھا بادل ابھی اسلام آباد سے دور تھے

وہ تیزی سے جا رہی تھی سڑک کے دونوں طرف دیکھا ایک درخت کے پاس مینیجر نعمان کو دیکھا

انہوں نے کئی دن کیمپ میں ساتھ گزارے تھے اب سی ایم ایچ میں ملنا اتفاق نہیں تھا وہ سی ایم ایچ آیا پریشے کا اس سے ٹکراؤ لازم تھا۔

کیسے مزاج ہیں ڈاکٹر صاحبہ خریت سی ایم ایچ وہ چند قدموں کی دوری پر تھا اس کے قریب آ گیا۔

خریت سے ہسپتال کون آتا ہے منیجر صاحب بریگیڈیئر باجوہ کی مسسز کی حیادت کو آئی ہوں آپ کب آئے مظفر آباد سے؟

آج ہی صبح صبح پہنچا اور آپ کے سامنے ہوں

کیسی گزر رہی ہے مظفر آباد میں؟



بس میم کام ہو رہا ہے کوشش تو سب کرتے اللہ سے بہتر کرے گا۔ آپ ٹھیک ہیں؟

آئی ایم فین اور کیپٹن بشیر وغیرہ سب ٹھیک ہیں؟

الحمد للہ سب ٹھیک ہیں۔کچھ فارنرز بھی آئے ہوئے ہیں جو پہلے بھی تھے مگر میں جن سے مل کر آرہا ہوں ان کے جزبے نے حیران کر دیا۔وہ بولنے کا شوقین تھا شاید۔

مسسز باجوہ کو دوسرے ڈائپا نمنٹ تک لے گئے آپ کو انتظار کرنا پڑے گا میں پتہ کرتا ہوں روم آجائیں تو آپ کو بتادوں گا۔

ارے منجر نعمان میں خود دیکھ لوں گی آپ خوامخواہ تکلیف نہ کریں۔صرف اس لیے کے وہ اس کے ساتھ کیمپ میں تھی خیال کر رہا تھا وہ شرمندہ ہو رہی تھی۔

کوئی بات نہیں آپ بیٹھیں میں دیکھ کر آتا ہوں۔

نہیں میں ادھر ہوں۔آج موسم بہت اچھا ہے اس نے سر اٹھا کر دیکھا عین اس کے اوپر بادل کا ٹکڑا اروئی کی طرح تیر رہا تھا وہ اداسی میں مسکرائی اور میں ویسے بھی اچھے موسم کی دیوانی ہوں۔



اچھا پھر میں آتا ہوں دیکھ کر

وہ وہی ٹیک لگائے درخت سے بیٹھے لمے یاد کرنے لگی

جب وہ دونوں ساتھ ساتھ وادیوں اور چشموں میں پھرتے تھے ایسے ہی ایک درخت سے ٹیک لگا کر بیٹھے تھے اور ایسی ہی گھاس تھی۔ ہم گھٹیا جھاڑتے تھے افق کی پینٹ پر سرخ کیڑا گرا تھا۔

اس نے آنکھیں موند لی اس کے لب دھیرے دھیرے گنگنانے لگے۔ وہ گیت جو کبھی بارش میں بھگتے ہوئے چوڑی سڑک پر افق سنایا کرتا تھا

نہ کچھ کہو ہمیں

اس راہ کے ہم مسافر ہیں

ہم عشق میں پاگل ہیں

نہ کہو کچھ ہمیں




ہم لیلیٰ ہیں ہم مجنوں ہیں

شاید لیلیٰ نے قیس سے اتنی محبت نہیں کی جتنی پری نے اپنے کوہ پیما سے مگر آج بھی تہی داماں تھی

وہ جانے کتنی دیر ترک گیت گاتی رہی کے کسی ہٹ سے آنکھ کھولی۔

منجر سڑک پر کھڑا مسکرا رہا تھا

آپ نے غلط پروفیشن چوز کیا ڈاکٹر صاحبہ آپ تو بہت اچھا گا لیتی ہیں پھر میڈ کل میں کیوں آئی؟

نہیں یہ تو بس ایسے ہی۔وہ جھٹ سے اٹھ گئی زرد پتوں کا ڈھیر اس کی گود سے نیچے گرا۔

بر گیڈیئر کی وائف روم آچکی ہیں آپ ان سے مل لیں

وہ پھر ایک لحظے کے توقف سے سوچتے ہوئے پوچھنے لگا۔ویسے ڈاکٹر صاحبہ یہ گیت خاصا مشک ہے کیا؟

نہیں تو۔۔اس نے ہنس کر سر جھٹکا چند پتے ٹوٹ کر اور گرے۔آپ یہ پاکستان میں کسی کے منہ سے نہیں سنے گئے۔

ارے نہیں میڈم یہی گیت کل میں نے افق ارسلان کو گاتے سنا تھا۔۔وہ ساکت کھڑی منیجر نعمان کو دیکھ رہی تھی



کس کو؟؟؟اس نے بے یقینی سے پوچھا شاید اس کی سماعت کو دھوکہ ہوا ہے۔



افق ارسلان کو آپ نہیں جانتی وہ ترک انجینئر ہے ناں اس کی بات کر رہا ہوں۔

آپ مسسز باجوہ سے مل لیں وہ تو اس دنیا کو بھول گئی

ککو کون سا ترک انجینئر؟؟اس نے شاید غلط سنا اسے غلط فہمی ہوئی

افق ارسلان نام ہے اس کا

وہ آپ کو کہاں ملا وہ پلک چھپکانا بھول گئی

وہی مظفر آباد میں وہ ریلیف کے لیے ترکی سے آیا ہے وہ کل یہی گا رہا تھا شاید ترک گیت ہے وہ جس طرح اس کا دیکھ رہی تھی وہ الجھ گیا

مگر مگر میں نے تو مظفر آباد میں کوئی ترک انجینئر نہیں دیکھا اس کی آواز پھنسی ہوئی نکل رہی تھی

وہ اسی روز آیا تھا اسی ہیلی کاپٹر میں کرنل طارق کے ہمراہ اسی لیے اب مینیجر نعمان کو واضح بے چینی ہو رہی تھی۔

اسی ہیلی کاپٹر میں وہ دور کھو گئی کے آنے والے لوگوں کو وہ دیکھ نہیں پائی تھی

آر یو او کے ڈاکٹر جہاں زیب؟

وہ چونکی نہیں وہ اس کا پورا نام کیا ہے؟



مینیجر نعمان نے گہری سانس بھری۔۔ افق حسین ارسلان۔ اب وہ کچھ سمجھ رہا تھا۔ وہ اسے جانتی تھی اب کنفرم کرنا چاہ رہی تھی۔

یہ حسن حسین ارسلان کی خون پسینے کی کمائی ہے جیسے ہم یوں کوہ ہمالیہ میں جھونک رہے ہیں۔

اس کے زہین میں بہت پہلے کا افق کا فقرہ کونجا

افق ارسلان اس نے زیر لب دوہرایا

عجیب بے چینی تھی

منیجر نعمان وہ کیسا دکھائی دیتا ہے؟ وہ کھوئے لہجے میں پوچھنے لگی۔

آ۔۔۔وہ سوچ کر بتانے لگا۔خاصا لمبا مجھ سے بھی دو انچ لمبا بال براؤن ہیں اور آنکھیں

اور آنکھیں وہ سانس روک کر جواب کا انتظار کرنے لگی۔

کوئی لائٹ کلر تھا

ہنی کلر؟

شاید ایسا ہی تھا سوری غور نہیں کیا یہ لڑکیوں کا شعبہ ہے وہ ہنس دیا وہ سوچ میں گم تھی۔

وہ انجینئر ہے ناں تو سر پر کیپ تو لیتا ہو گا

مینیجر نے اثبات میں سر ہلایا

اس کی کیپ پر کچھ لکھا ہو گا وہ تصدیق کرنا چاہ رہی تھی اس کا دل چیخ چیخ کر گواہی دے رہا تھا وہ اس کا کوہ پیما ہی

ہے

نہیں کچھ نہیں لکھا تھا

اچھا اسے مایوسی ہوئی وہ افق کی کیپ پر تو لکھا تھا مگر وہ افق کی کیپ تو نہیں تھی وہ تو۔۔۔۔

اس کے ساتھ کوئی اور بھی ہو گا دو انجینئر؟ وہ بے تابی سے بولی ہاں دو انجینئرز اس میں ایک کے سر پر

کیپ تھی اس پر وائٹ کلر سے طیب اردگان کے حق میں نعرہ درج تھا۔ جینیک یقین آ گیا اس کو۔

اب کسی شک کی گنجائش نہیں رہی تھی۔

تیسرا کون ہے ڈاکٹر ہے

وہ بھی انجینئر ہے کین

ان کے ساتھ کوئی ترک ڈاکٹر نہیں ہے؟

میں نے نہیں دیکھا شاید ہو۔ آپ جانتی ہیں انہیں اپنی پرابلم؟

بہت تحمل سے جواب کے بعد رہ نہیں سکا

میرا کچھ کھو گیا تھا ان پہاڑوں میں وہی ڈھونڈ رہی وہ خود سے بولی

کیا گرا تھا وہ جیم اسٹون جو خیمے میں گرا تھا؟

پریشے نے چونک کر اسے دیکھا پھر اثبات میں سر ہلا دیا

ہاں وہی

وہ کیپٹن بشیر کے پاس ہے بلکہ انفکٹ ان انجینئر کے ہاس ہے شاید وہ ان کے ساتھ کل آئیں

پتھر کو؟

نہیں اس انجینئر افق ارسلان کو جس نے اپ کا قیمتی پتھر اپنے ہاس رکھ لیا ہے میں بتانا بھول گیا وہ آپ کو مل جائے گا ڈونٹ وری آپ اب مسسز باجوہ سے مل لیں وہ کیا کہہ رہا تھا وہ کچھ سن نہیں پا رہی تھی

وہ جب وہاں سے آ رہی تھی اس محسوس ہو رہا تھا کوئی آیا ہے جو اس کی زندگی تھا وہ بھی اسی جگہ تھا جہاں وہ اس وقت مظفر آباد کھڑی تھی او خدا وہ کیوں چلی آئی تھی وہاں سے

نعمان کیا کہہ رہا تھا وہ کل بشیر کے ساتھ آ رہا مگر کل کو ابھی بہت گھنٹے



پڑے ہیں وہ کل کا انتظار نہیں کر سکتی اسے عجیب بے چینی ہونے لگی اسے اسے افق کے پاس جانا ہے ابھی اسی وقت

اس نے سر اٹھا کر دیکھا نعمان کب کا جا چکا تھا وہ تقریبا بھاگتے ہوئے ہسپتال میں داخل ہوئی

ریسپشن میں دو لڑکا لڑکی بیٹھے تھے وہ ان کی جانب لپکی۔

ڈاکٹر نعمان کدھر ہیں؟

رائٹ سائیڈ جائیں لیفٹ میں وہ اور کچھ بھی کہہ رہی تھی مگر پریشے پورا سنے بغیر بھاگی

وہ اگے جاکر دیکھا وہ کسی سے بات کر رہے تھے بھاگ کر ان کے پاس پہنچی

منیجر نعمان وہ پھولی ہوئی سانس سے کہنے لگی منیجر نعمان نے دوسرے کو ہاتھ سے روکا اور بھیج دیا اس کی طرف موڑا

ریلیکس ڈاکٹر صاحبہ مسسز باجوہ نہیں ملی کیا

بھاڑ میں جائیں مسسز باجوہ وہ کہتے کہتے رکی اپنی تنفس بحال کرتے بولی

آج کوئی ہیلی کاپٹر مظفر آباد جا رہا ہے؟

وہ تو روز آتے جاتے ہیں ملبہ ابھی نہیں ہٹایا آپ کو کیا مظفر آباد جانا ہے؟



جی پلیز مجھے ابھی جانا ہے

ابھی تو۔۔وہ سوچ میں پڑ گیا شاید ہمارے کرنل مانسہرہ جا رہے ہیں تو مجھے رستے میں مظفر آباد چھوڑ دیں وہ بے تابی سے بولی

مظفر آباد مانسہرہ کے راستے میں نہیں پڑتا۔ آپ کو کوئی ایمر جنسی ہے کیا؟

ہاں وہ میرا پتھر

تو کل وہ لوگ آئیں گے ناں

مگر کل میں دیر ہے میرا پتھر قیمتی تھا چاہئے مجھے

مجھے ابھی ان سے بات کرنی ہے

بات کرنی ہے تو میں ابھی کروا دیتا ہوں

وہ کیسے پریشے کو حیرت ہوئی

غالباً کئی برس پہلے بیل نامی نے ایک چیز ایجاد کی تھی جیسے فون کہتے ہیں۔

ہاں پتہ ہے مگر وہاں سگنل نہیں تھے ناں اب کچھ آنے لگے نہیں بھی ہو تو آرمی رابطہ تو ہے ناں آپ کی بات کروا دیتا ہوں

وہ چلا گیا پریشے وہی اضطرابی حالت میں انگلیاں مروڑنے لگی

اس کے پر ہوتے اڑ کر مظفر آباد اس وقت پہنچنا چاہتی تھی مجھے اس حال میں اس سے ملنا تھا دیکھنا تھا میں کیوں چلی آئی

پتہ نہیں بیس منٹ کب ہوں گے وہ افق کی آواز سنے گی اس کی روح پیاسی تھی

جانے اب وہ کیسا ہو گا ویسے ہی ہنستا ہو گا اس کا دل بے قراری میں ایسے تھا ابھی باہر آ جائے گا۔ بیس منٹ ہوئے کہ نے وہ اور انتظار نہیں کر سکتی تھی وہ منیجر نعمان کے روم کی طرف آئی جہاں وہ گیا تھا

اتنی بے قراری تھی وہ قوائد کو بھلا کر بغیر دستک داخل ہو گئی۔

منیجر نعمان میز پر رکھے فون کا ریسور کان سے لگائے بات کر رہا تھا۔

ہاں میں انہیں بلاتا ہوں بلکہ وہ آہی گئ۔ اس نے ہاتھ سے پریشے کا اشارہ کیا وہ خواب کی کیفیت اس تک چلی آئی۔

آپ نے کس انجینئر سے بات کرنی ہے؟ اس نے ماوتھ پسٹ پر ہاتھ رکھ کر پوچھا



اووفق ارسلان اس کی آواز کپکپائی

ہاں افق ارسلان سے بات کراؤ منیجر نعمان نے ریسیور اس کی جانب بڑھایا اور کمرے سے باہر نکل آیا اور دروازہ بند کر دیا

کتنی دیر وہ سوچ میں تھی اسے کیا افق سے کہنا ہے جانے وہ افق ہے بھی کے نہیں۔

وہ بولنا چاہ رہی تھی مگر الفاظ لب پر ٹوٹ رہے تھے

دوسری طرف گہری سانس لے رہا تھا پھر اس کو آواز آئی

پاری شے ؟؟

اس لمحے پوری کائنات رک گئی تھی

وہ آواز لاکھوں میں شناخت کر سکتی تھی۔وہ اس کا افق ہی تھا۔اس کے قدم لڑکھڑا گئے اس نے میز کو مضبوطی سے تھام لیا۔




پری بولو نا میں سن رہا ہوں

وہ بے اختیار رو پڑی

افق۔۔

پری۔۔۔وہ اداسی میں مسکرایا تھا

تم تم۔۔کہاں ہو افق اس نے مشکل سے میز تھام کر پوچھا آنسو گر رہے تھے

میں ہمالیہ کے آسماں کے نیچے ہوں۔

ایک دفعہ پھر ہمالیہ کا آسماں دونوں کے بیچ آ چکا تھا وہ پھر ان پہاڑوں میں آ چکا تھا جہاں سے وہ اسے کھینچ کر لائی تھی۔

تم رو رہی ہو پری وہ بے چین سا ہو گیا

اس نے جواب نہیں دیا بے آواز روتی رہی۔

پری رومت آنکھیں صاف کر وہ بہت دور تھا مگر محسوس کر رہا تھا۔اس نے پشت سے چہرہ صاف کیا

اب بتاو کیسی ہو جانے کیسے سمجھ چکا تھا اس نے آنکھیں صاف کر لی۔

بہت تہی داماں ہوں میں افق بہت ویران جانے اتنی ویرانی میرا مقدر کیوں بن گئی میں بالکل خالی ہاتھ ہوں میں نے وہ سب بھی کیا جو کسی لیلیٰ ہیر نے نہیں کیا ہو گا سوہنی کا تو گھڑا ٹوٹا تھا میرا سب کچھ دمانی کی دھند میں بکھر گیا پھر بھی منزل نہیں ملی میں نے۔۔۔میں نے تو عشق میں صحرا کا سمندر پار کیا تھا وہ پھر رونے لگی تم۔۔ تم مجھے کیوں چھوڑ کر چلے گئے تھے افق

تم ہی نے کہا تھا بہت آہستہ بولا

میں نے کہا تھا؟

تم نے عہد لیا تھا گلیشیر پر دمانی گواہ ہے تمہیں یاد نہیں؟

میں نے عہد لیا تھا میں نے کہا تھا میں نے تو اور بھی بہت کچھ کہا تھا میں نے تمہیں کیمپ سے چلے جانے کو کہا تھا بات مانی تھی میری صرف یہی بات کیوں ماننا یاد رہا۔؟

مجھے کیوں چھوڑ گئے میں ہسپتال جاگی تو میں اکیلی تھی آج بھی میں اکیلی ہوں تم نے میرے ہوش آنے کا بھی انتظار نہیں کیا اور چلے گئے

وہ تھکے لہجے میں بولا میں نے اپنی خوشی سے وہ وعدہ نہیں نبھایا تھا

تم نے تو کہا تھا تم رہ لو گی۔

ہاں کہا تھا

پھر میں نہیں رہ سکی آنسو اسکی گردن پر پھیل چکے تھے۔

پھر خاموشی چھا گئی چند لمحے سر کے ادق نے کہا پری۔

وہ لب سی اسی طرح روتی رہی

پری میں رکنا چاہتا تھا میں صرف اور صرف تمھارے لیے گیا تم نے پاپا کے لیے کہا تھا نا

تمہیں پاپا سے زیادہ تو نہیں تھا نا میں نہیں چاہتا تھا میں ہوش میں آ کر دیکھو اور کچی ڑور ٹوٹ جائے۔

ہاں تم کیوں رکتے میرا انتظار کرتے میں تمہارے لیے میں تمہارے لیے ہمالیہ کے پہاڑوں سے لڑی تھی۔ تم کیوں لڑتے میرے لئے افق تم نے محبت کی ہوتی تو وہ بچوں کی طرح رو کر دو مہنوں کا غبار نکال رہی تھی

وہ زخمی دل کے ساتھ مسکرایا ہاں واقعی میں نے محبت نہیں کی تھی میں نہیں کر سکا کوشش بہت کی صرف محبت کر سکوں مگر میں نے تم سے محبت نہیں کی تھی پری میں نے تم سے عشق کیا تھا۔ محبت کی ہوتی تو تمہیں باپ کے بارے میں بغاوت پر مجبور کرتا. محبت کی ہوتی واپس نہیں آتا میں نے محبت ہی تو نہیں کی

وہ خاموشی سے سن رہی تھی اسے کہ اس نے محبت نہیں عشق کیا تھا۔

افق۔۔وہ کچھ اور نہیں کہہ سکی کہ آنسو پھر امنڈ پڑے

پری تمہارے پاپا

وہ نہیں رہے۔۔وہ بھی مجھے چھوڑ گئے



میں جانتا ہوں

وہ چونکی تم کیسے جانتے ہو؟

وہ بہت مشہور آدمی تھے تم نے ایک دفعہ ان کا پورا نام بتایا تھا ان کے انتقال کی خبر میں نے پڑھی تھی وہ دو ماہ میں نے بند کمرے میں اخبار پڑھنے کا کام ہی تو کیا۔ میں تم سے ان کا افسوس بھی نہیں کر سکا۔

میرے پاس تمارا کوئی نمبر نہیں تھا نہ کوئی تعلق رہ تھا۔

تعلق تعلق تو تھا افق۔۔

وہ تعلق تو دنیا کے آنے سے پہلے کا تھا

اب اس کے دل کا کچھ بوجھ ہلکا ہوا تھا۔



پری کچھ دیر میں افق نے پکارا میں آجاؤں؟

کیا تمہیں اب بھی یہ پوچھنے کی ضرورت ہے

میں کل آرہا ہوں مجھے ویسے بھی تمہارا پتھر دینا ہے

مجھے پتہ ہے منیجر نعمان نے بتایا کہ پتھر بلکہ جیم سٹون تمہارے پاس ہے وہ اب سنبھل چکی تھی میز کو بھی چھوڑ دیا تھا

جیم سٹون؟؟ وہ دھیرے سے ہنسا

اتنے اچھے فوجی دھوکہ کھا گئے تو تم انہیں مت بتانا کے یہ کیچر پر لگا معمولی سا پتھر تھا

نہیں میں کیوں بتاؤں گا میرے لیے یہ قیمتی ہے جیسے وہ تصویر تھی۔

منیجر عاصم نے دے دی تھی وہ؟؟

ہاں مل گئی تھی مجھے وہی گیت بہت اچھا لگتا تھا جو تم نے بالکونی میں سنایا تھا وہ سر جھکائے میز کا کونا کھورج رہی تھی

۔

میں کل آ رہا ہوں اب رونا نہیں

اچھا نہیں روتی۔

افق تم نے آخری دفعہ ہسپتال میں میرے کان میں کیا کہا تھا؟

وہی جو اس تصویر پر لکھا تھا۔

وہ ہنس دی اچھا پھر کسی خیال میں پوچھنے لگی۔ سنو



ہوا بولو

تم کدھر آؤ گے؟

پہلے اسلام آباد

نہیں وہاں مت آنا وہ سوچ کر بول رہی تھی۔

کیوں وہ حیران ہوا

افق تمہیں یاد ہے پہاڑوں کے بیچ مجھے ایک شہزادہ ملا تھا

جب بیچ سڑک شہزادے کو پری ملی تھی وہ مسکرایا

تمہیں یاد ہے مارگلہ کی پہاڑوں پر میں برف میں بیٹھی تھی تم گھوڑا دوڑاتے آئے تھے

ہاں بولا ہی کب ہوں

تو میں چاہتی ہوں ہم وہی ملیں میں پتھر پر تمارا انتظار کروں تم اسی طرح گھوڑا دوڑا کر آؤ میں کہوں کہ تصویر اتار سکتی ہوں پھر میں تمارے کیمرے سے تمہاری تصویر لوں گی۔ ہم اسی جگہ ملیں گے ہم تصور کریں گے تین ماہ ہماری زندگی میں جیسے آئے ہی نہیں۔۔

©©©©©©©®®®®®®©©©©©©©



تم کبھی نہیں بدلو گی پریشے جہاں زیب۔ تم ہمیشہ عام چیزوں میں بھی خوبصورتی تلاشتی رہو گی۔ وہ اس کے خوبصورت تخیل پر ہنس دیا۔

تم بھی تو یہی کرتے ہو میں دعا کروں گی گل بھی مارگلہ پر ایسے بادل اتارے۔ جیسے تین ماہ تین دن پہلے اترے تھے۔

میں دعا کروں گا میری پری مجھے اسی طرح سفید اور گلابی رنگ میں ملے تم کل وہی کپڑے پہننا جو اس روز پہنے تھے۔

پریشے نے اپنے جو گرز کو دیکھا کیا وہ یہی پہن کر افق سے ملنے جائے گی۔ نہیں وہ نئے خریدے گی افق کو کون سا ان کا ڈائزائن یاد ہو گا مردوں کو ایسی باتیں یاد کہاں رہتی ہیں بھلا۔

ٹھیک ہے تم بھی وہی جیکٹ پہننا پھر چند لمحے دونوں خاموش رہے دونوں نے کچھ سوچا اور ایک ساتھ بولے اور تم وہی والا۔۔ مگر کچھ یاد آنے پر دونوں خاموش اکٹھے بولے تھے ایک دوسرے کی بات نہیں سن پائے تھے ۔

کل تمہارے ماموں کے پاس چلیں گے وہ ابھی پچھلی بات میں ہی تھی بے دھیانی میں بولی وہ کیوں؟؟

تمہیں ٹام کروز نے پرپوز کیا تھا نا بس وہی لے کر جائیں گے پھر دونوں ہنس دیے اچھا آدمی ہ کر لوں گی میں اسی سے شادی۔

ہاں مگر مجھے قتل کر کے کرنا اس سے وہ جل کر بولا پھر خود ہی ہنس دیا۔

اچھا اب میں فوج کا مزید خرچہ نہیں کرواتی فون بند کرو ک تین بجے ملتے ہیں

میں ریلیف کے لیے آیا ہوں مگر کل کے لئے ٹائم نکال لوں گا۔

میرے لیے سب سے اہم کام تم ہو مجھے یاد ہے رگاپوشی میں تمہارے آنسو گرے تھے وہ آنسو تمہیں لوٹانے ضرور آؤں گا

اس نے اللہ حافظ کہہ کر فون بند کر دیا

آج کتنے عرصے بعد وہ پر سکون تھی

اس نے آنکھیں میچ کر ایک طمانیت بھری سانس لی اور پھر آنکھیں کھول دیں.

وہ کمرہ کتنی خوب صورتی سے آراستہ تھا کھڑکی سے باہر نظر آتا پودا کرنا سر سبز تھا اور فضا کتنی پر سکون تھی وہ باہر نکل آئی.

میجر نعمان اسے تھوڑی دیر بعد مل گیا تھا. ہو گئی بات ؟ اب خوش ہیں ؟



پریشے نے بچوں کی طرح اثبات میں سر ہلایا دیا.

چلیں یہ تو اچھی بات ہے وہ سمجھ چکا تھا کہ معاملہ محض پتھر کا نہیں تھا.

وہ اس کا شکریہ ادا کر کے وہاں سے چلی آئی.

آج اسے بہت سارے کام کرنے تھے.

وہ پورا گھنٹہ مظفر آباد کی مسمار کانوں کے قریب متلاشی نگاہوں سے کچھ کھوجتا رہا تھا مگر اس کی وہ شے اسے مل کے ہی نہیں سے رہی تھی.

جانے کب وہ مایوس سا چلتا ہائی کورلانز آ گیا.

ہائی کور میں بھی خیمہ بستی نصب تھی. وہاں ایک جگہ گھاس پر بے تحاشا گرم کپڑوں ٹوپیوں اور موزوں کا ڈھیر لگا تھا. ارد گرد چند لوگ پھر رہے تھے مگر امداد کے اس ڈھیر سے کوئی کچھ نہیں اٹھا رہا تھا پھر بھی اس نے متلاشی نگاہوں سے اس ڈھیر کو دیکھا اس کی مطلوبہ چیز وہاں بھی نہیں تھی.

وہ مایوسی سے پلٹنے لگا تھا جب اسے دور ایک درخت کے تنے کے ساتھ ایک کم عمر لڑکی بیٹھی دکھائی دی جس کے سر پر ہاتھ سے بنا ہیٹ تھا.

اس کی مراد بر آئی تھی.

وہ اسی طرح جینز کی جیبوں میں ہاتھ ڈالے تیز قدموں سے چلتا ہوا اس تک آیا.

بات سنو!. اس کے بالکل سامنے جا کر افق نے اسے مخاطب کیا.

لڑکی نے گردن اوپر اٹھائی. اس کے بال بھورے اور رخسار سیبوں کی طرح سرخ تھے. اس کا حلیہ دیکھا کر افق کو قدرے تذبذب ہوا.

انگریزی سمجھتی ہو؟

ہاں میں یونیورسٹی کی سٹوڈنٹ ہوں۔دھوپ سے سرخ چہرے پر سوگواریت بکھر گئی۔اب کہاں کی یونیورسٹی اور کہاں کی انگریزی سب کچھ راکھ ہو گیا خیر تم بتاؤ تمہیں کچھ چاہے؟؟

ہاں مجھے تمارا ہیٹ چاہیئے۔وہ اسی طرح اس کے سامنے گردن جھکائے اسے دیکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔اور لڑکی ویسے ہی درخت سے ٹیک لگائے اسے دیکھ رہی تھی۔

میرا ہیٹ؟؟اس نے اپنی سبز آنکھیں حیرت سے سکیڑی۔اس بدرنگ پرانے ہیٹ کا کیا کروگے۔

مجھے کسی کو گفٹ کرنے کے لیے ہیٹ چاہیئے۔مگر مظفر آباد میں مجھے تمہارے ہیٹ کے سوا کسی کا دیکھائی نہیں دیا۔



یہ تو بہت پرانا ہے تین سال شاید پہلے بنایا تھا لڑکی سر سے ہیٹ اتار کر اسے غور سے دیکھنے لگی۔

اوہ مطلب تم ہیٹ بنا سکتی ہو بلا شبہ یہ بہت مشکل کام ہے

ہے تو مگر میری پھوپھی نے مجھے سکھایا تھا خیر تمہیں ہیٹ چاہیئے؟میرے گھر میں شاید کوئی رکھا ہو ہو

اس نے اسے دوبارہ سر پر پہن لیا۔

ہاں سادہ سا ہو ایک اوپر کھلا گلاب ضرور ہو جس کی پتیاں سیاہ ہو کر مر جا گئی ہوں

وہ حیرت سے باسی گلاب کا کیا فائدہ؟

میں تمہیں یہ بات نہیں سمجھا سکتا جسے دوں گا اسے باسی گلاب اچھا لگے گا۔

وہ فون پر اسے یہی ہیٹ پہن کر آنے کو کہنا چاہتا تھا مگر اسے یاد آیا کہ وہ ہیٹ تو بہت پہلے اشو میں گر چکا تھا ان دونوں نے عشق میں بہت کچھ کھویا تھا اب اسے پریشے کے حصے کی چیز اسے لوٹانی تھی۔

تم نے اسے وہ ہیٹ کب دینا ہے؟

لڑکی نے دلچسپی سے اسے دیکھا جینز کی جیب میں ہاتھ ڈالے اونچا لمبا غیر ملکی وجیہہ مرد اسے خاصی دلچسپ لگ رہا تھا



کل سہ پیر.

تو پھر صبح تازہ گلاب ہی لگا دوں گی سہ پیر تک تو وہ مرجھائے گا. میں صبح روشنی ہونے کے بعد گر ان توڑوں گی ایسے وہ جلدی مرجھاتے ہیں منہ اندھیرے توڑو تو وہ زیادہ دیر فریش رہتے ہیں.

واہ تم تو بہت عقل مند لڑکی ہو. شہد رنگ آنکھوں میں ستائش اترا

آئی۔ خیر مجھے کل صبح ہوتے وہ ہیٹ نیلم سٹیڈیم میں کا دیناوہاں جو آرمی کا آخری کونے والا سبز خیمہ ہے ناں وہ ہے وہاں آجاناویسے کتنے پیسے لو گی ہیٹ کے ؟؟

لڑکی بہت دکھ سے مسکرائی: "تم کہاں سے آئے ہو"؟

"ترکی سے"

"کیاڈاکٹر ہو؟"

"نہیں انجنیئر ہوں" .

پھر تم پہاڑوں میں بسنے والے لوگوں کی مدد کر دوہ میری طرف سے ترکی سے آنے والے انجنیئر کے لیے تحفہ ہو گا. تمہیں شام میں ہی لادوں گیٔ" .

نہیں ابھی تو ہم کچھ لوگ دور ریموٹ ایریاز امداد لے کر جارہے ہیں شام تک تو شاہد ہیٔ آئیں. تم صبح آجانااور تحفہ کا شکریہ. وہ کہہ کر پلٹنے لگا.

سنو تم نے وہ ہیٹ دیناکسے ہے؟ لڑکی کیٔ آواز میں تجس تھا.

افق نے ایک لمحہ کو مڑ کر دیکھا پھر مسکراتے ہوئے شان جھٹکے تمہیں کیوں بتاوں؟

کتنے مہنیوں بعد وہ آج کھل کر مسکرایا تھا. پھر مزید کچھ کہے بغیر وہ وہاں سے چلا آیا.

اس کے دوست اس کا انتظار کر رہے ہوں گے ان سب نے ابھی آگے پہاڑوں میں جانا کا سوچتے ہوئے اس نے اپنے قدم تیز کر دیئے.

آپ کے باس اندر ہیں؟ وہ سی ایم ایچ سے سیدھی ماموں کے آفس گئی تھی اور اب اور اب ان کے آفس کے باہر ایک لمحہ کو رک کر ان کی سیکرٹری سے استفسار کر رہی تھی.

جی مگر ابھی وہ دبئی کے لیے نکلنے ہئ والے ہیں آپ کچھ دن.....

"وہ ان سنی کرتی دروازہ دھکیل کر اندر داخل ہو گئ.



دروازے کی سیدھ میں کافی دور آبنوسی میز. کے پیچھے ماموں اپنی چیئر پر بیٹھے میز کی سطح پر رکھی فائل پہ جھکے کچھ لکھ رہے تھے. آپس پر سر اٹھا کر دیکھا پھر مشفقانہ انداز میں مسکرائے.

آؤ بیٹا!" انہوں نے فائل ایک طرف رکھ دی. آج آفس میں؟ خیریت؟"

جی بس ایک بات کرنی تھی. وہ طویل کرسی کھینچ کر بیٹھ گئی.

ہوں لہو ویسے اچھے ٹائم پہ آئی ہو میں ابھی فلائٹ کے لیے نکل ہئ رہا تھا. خیر بتاؤ کیا پیو گی چائے یا کافی؟؟

نہیں رہنے دیں. مجھے بس بات کرنی تھی.

چلو بتاؤ کون سی ایسی ضروری بات تھی. وہ اپنا سارا کام چھوڑ کر بہت دھیان سے اس کی طرف متوجہ تھے.

پریشے نے بمشکل تھوک نگلا. ہمت کر کے تو آ گئی مگر اب بات کیسے کرے؟ شاہد اسے مامی سے پہلے بات کرنی چاہیے تھی یوں براہ راست ماموں سے بات کرنا مناسب نہ تھا لیکن. نہیں ماموں نے آج چلے جانا تھا اور پھر ہفتے بعد ان کی واپسی تھی. وہ اب اور انتظار نہیں کر سکتی تھی.

وہ.....ماموں..... میں دراصل. وہ رکی ہچکچائی اور پھر انگلی سے انگوٹھی نکال کر سامنے میز کی چمکتی سطح پر رکھ دی.

آپ یہ پھپھو کو واپس کر دیں.

نظریں گود میں دھرے ہاتھوں پر جمائے وہ آہستہ سے بولی. اس میں اس وقت نگاہ اٹھانے کی ہمت نہیں تھی.

وہ اور افق بعض معاملات میں بہادر اور بعض میں بہت بزدل تھے.

کچھ دیر تک ماموں کچھ نہ بولے تو اس نے ڈرتے ڈرتے سر اٹھایا.

وہ مسکراتے ہوئے اسے دیکھ رہے تھے.

آپ کو مجھ پر غصہ نہیں آیا کہ میں پاپا کی خواہش کیوں پوری نہیں کی؟"

"خواہشات زندگی تک ہوتی ہیں. جو چلے جاتے ہیں ان کی خواہشات کے پورا ہونے یا نہ ہونے سے فرق نہیں پڑتا عموماً ہم لوگ دوسروں کی زندگیوں میں ان کو دکھ دیتے ہیں اور ان کی موت کے بعد ان کے لیے تسبیحات پڑھتے ہیں. تم نے پری اپنے پاپا کی زندگی میں کبھی نافرمانی نہیں کی. ان کی ہر بات پر سر جھکایا ہر حکم کی تعمیل کی. تمہارے پاپا تم سے راضی ہو کر گئے ہیں. تمہاری شادی جس سے بھی ہو اب انہیں فرق نہیں پڑے گا. انہیں صرف اس بات

فرق پڑے گا کہ تم خوش ہو یا نہیں؟"

"آپ لوگ بھی اس رشتے سے ناخوش تھے ناں۔؟" ماموں کی باتوں سے اس کا اعتماد بحال ہونے لگا۔

"ہم قطعا" خوش نہیں تھے مگر اس میں جہانزیب کا قصور بھی نہیں تھا۔ بھانجے بھتیجے سب ہی کو پیارے ہوتے ہیں۔ نشاء کے منگنی بھی تو میں نے تمھارے مامی کے بھتیجے سے کی ہوئی ہے۔ اپنے رشتوں کے باعث انسان جانتے بوجھتے ہوئے بہت کچھ نظر انداز کر دیتا ہے۔"

"پھر بھی آپ نے پاپا کے انتقال کے بعد یہ رشتہ ختمکرنے کا نہیں سوچا؟"

"میں کئی دنوں سے تمھارے منہ سے یہ سب سننے کا منتظر تھا۔ آج میرا انتظار ختم ہو گیا۔" ماموں شفقت سے مسکرائے۔

"آپ یہ پھپھو کو۔۔۔میرا مطلب ہے کس بنیاد پر۔۔۔"اس نے فقرہ ادھورا چھوڑ دیا۔

"وہ میرا مسئلہ ہے۔"



"لیکن پھر بھی وہ بہت شور مچائیں گی۔"وہ وقتعا پریشان تھی۔

"بیٹا! میری بھی تو کوئی بات ہے ناں؟ اگر اتنا حوصلہ کر کے مجھ پر اعتماد کر کے یہ سب کہا ہے تو میں کہہ رہا ہوں کہ میں سنبھال لوں گا تو تمھیں اس باتے میں سوچ کر پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔"

اس نے تفکر سے مسکراتے ہوئے سر ہلا دیا۔

"تھینک یو ماموں! میں چلتی ہوں۔" پھر وہ گھڑی دیکھتی آٹھ کھڑی ہوئی پھر جاتے جاتے مڑی۔ "آپ پھپھو سے کب بات کریں گے۔؟"

"دبئی سے واپسی پر۔"

"اچھا۔" وہ جانے کے لیے مڑی۔

"پری بیٹا۔"

وہ دروازے کے قریب تھی جب انھوں نے اسے پکارا۔ وہ دروازے کی ناب پر ہاتھ دھرے مڑی۔

"جی ماموں"!

"بیٹا اپنے پاپا کے بارے میں کبھی بدگمان نہ ہونا۔ اپنے بھانجوں سے ہر بیٹی کے باپ کو بہت امیدیں وابستہ ہوتی ہیں۔ اگر تمھیں لگتا ہے کہ راکاپوشی جانے کی اجازت نہ ملنے پر تمھاری ناخوشی محسوس کر کے تمھارے لیے لاکھوں روپیہ خرچ کر دینے والا باپ زندگی کے سب سے اہم معاملے پر سنگ دل ہو گیا تھا تو تم غلط ہو۔ اسے

اندازہ تھا کہ تم ناخوش ہو مگر اسے بھانجا اتنا پیارا تھا کہ اس کے خیال میں سیف سے شادی کرا کر وہ تمھیں زندگی کی تمام خوشیاں دے رہا تھا۔ تمھارے پاپا کی سوچ ہر مشرقی باپ کی طرح یہی تھی کہ وہ اپنی بیٹی کا برا بھلا زیادہ بہتر سمجھ سکتا ہے۔ وہ ایک بہترین باپ تھا۔ اس نے ہر حال میں تمھارے لیے بہترین ہی سا چا تھا۔" وہ اداسی سے مسکرا دی۔

"آئی نو ماموں! میں پاپا سے کبھی ناراض نہیں ہو سکتی۔ شاید میں سیف سے شادی کر بھی لیتی مگر۔۔۔ بس دل نہیں مانتا۔" وہ اس سے آگے کچھ اور بھی کہنا چاہ رہی تھی' مگر رک گئی۔ یہ بات اسے ماموں کی واپسی پر کرنی تھی۔

"خدا حافظ ماموں"!

وہ وہاں سے چلی آئی۔ اب اس کا رخ مارکیٹ کی طرف تھا۔

جناح سپر میں ایک ایسی شاپ تھی جہاں سے اکثر وہ غیر ملکی نوادرات خریدتی رہتی تھی۔

"مجھے ترکی کا جھنڈا چاہیے۔"

اس شاپ میں آ کر اس نے سیلز مین سے کہا۔

افق کو فون پر وہ وہی مفلر پہن کر آنے کی تاکید کرنے لگی تھی مگر تب اسے یاد آیا تھا کہ وہ مفلر تو بہت اوپر راکاپوشی کی برف میں آنے والی کئی صدیوں کے لیے دفن ہو چکا تھا۔

اب اسے ویسا ہی ایک مفلر افق ارسلان کو گفٹ کرنا تھا۔

"ترکی کا جھنڈا تو نہیں ہے۔" سیلز مین نے چند منٹ بعد بتایا۔

"اچھا۔" اسے مایوسی ہوئی۔ "لیکن آپ منگوا کر تو دے سکتے ہیں ناں! مجھے کل صبح تک چاہیے۔"

"کل تک۔" سیلز مین سوچ میں پڑ گیا۔

"میں دس گنا اوپر قیمت دے دوں گی' مگر مجھے ہر حال میں ترکی کا جھنڈا کل تک چاہیے" اس کو انداز دو ٹوک تھا۔

"جی جی۔۔۔ شیور کل صبح آپ اٹھا لیجیے گا



وہاں سے وہ جوتوں کی دکان تک آئی- اپنے پرانے جوگرز سے ملتے جلتے سفید اور گلابی رنگوں والے جوگرز خریدے- اب اسے ہسپتال جا کر اسے استعفی دینا تھا- کل سے وہ ایک نئی زندگی شروع کرنے جا رہی تھی- نئی زندگی, جس سے اسے گزرے ہوئے تین ماہ اور پہاڑوں کو منہا کرنا تھا-

سامان گاڑی میں رکھ کر اس نے اوپر آسمان کو دیکھا-اب نیلی چادر میں جگہ جگہ سفیدی رنگ رہی تھی-سیاہ بادلوں کا جھنڈا ابھی اسلام آباد سے کافی دور تھا-کاش وہ بادل کل اسی جگہ اور اسی وقت مارگلہ کی پہاڑیوں پر اتریں,جب وہ افق سے ملنے جائے-

ٹھنڈی ہوا اس کے مخالف سمت سے چلی اس کے بال بار بار چہرے پر بکھر رہی تھی-اس نے گاڑی میں بیٹھنے سے قبل,چند لمحوں کے لیے آنکھیں موند کر ہوا کی خشبو سونگھی اور درختوں پر پھدکتی ہواؤں کی سرگوشیاں اور قدموں تلے بولتے پتھروں کی باتیں سنیں اور پھر آنے والے دن کی خوشیوں کا تصور کرتے ہوئے وہ آنکھین کھول کر گاڑی میں بیٹھنے ہی لگی تھی کہ دور کہیں سے اڑ کر آتے دو کوؤں نے اس کے سر کے پچھلے حصے پر اپنی چونچیں ماریں-اس کے لبوں سے کراہ نکلی-اسی پل وہ آسمان پر اڑتے چلے گئے-

وہ سر کا پچھلہ حصہ سہلاتے ہوئے خوفزدہ نگاہوں سے افق پر غائب ہوتے ان کوؤں کا کرتی رہی-

کیا پھر کوئی بری خبر اس کی منتظر تھی یا وہ ضرورت سے زیادہ توہم پرست ہو چکی تھی؟



وہ سر جھٹک کر کار میں بیٹھ تو گئی مگر اب ان دونوں کوؤں کو ذہن سے جھٹکنا اس کے لیے بہت مشکل تھا-

*.........*.........*

مجھے سمجھ میں نہیں آ رہا کہ یہ سب اتنی اچانک کیسے ہو گیا؟ خیمے میں رکھی چو تھی کرسی کھینچتے ہوئے جینیک نے بے حد حیرت سے پوچھا-

باقی تین کرسیوں پر افق, کنین اور احمت بیٹھے تھے-

میں نے اسے کنیکٹ کیا اور کل میں اس سے ملنے جا رہا ہوں, ڈیٹس اٹ-وہ بظاہر لاپرواہی سے مگر لبوں پر بکھری آسودہ مسکراہٹ چھپا نہیں سکا-

تم خوش قسمت ہو-ایک مجھے دیکھو منگنی سے دو دن پہلے کال آگئی کہ کشمیر جانا ہے-جینیک مصنوعی تاسف سے سر جھٹکا-اس کی منگنی ملتوی ہو چکی تھی اور اس نے خود ہی کی تھی-یہ وہی تھا جو

ان سب کو وہاں لایا تھا-

پھر تم ہمارے ساتھ ان ریموٹ ایریاز میں نہ ہی جاو تو بہتر ہے-احمت نے کچھ دیر سوچنے کے بعد سنجیدگی سے کہا-دیکھو, ہمیں وہاں ملبے تلے دبے لوگ نکالنے ہیں-تمام عمارتیں آدھی کھڑی ہوں گی اور اگر ریسکیو ورک کے دوران کسی آفٹر شاک سے پوری کی پوری عمارت تمہارے اوپر گر گئی تو ہم ڈاکٹر پریشے کو کیا جواب دیں گے؟

احمت, بندے کی شکل اچھی نہ ہو تو بات تو اچھی کر لینی چاہیے-افق نے خفگی سے اسے دیکھا-

میری شکل بہت اچھی ہے-آنے کہتیں ہیں مجھ سے زیادہ خوبصورت بچہ اس نے ترکی میں نہیں دیکھا تھا

ہر ماں یہی کہتی ہے۔میری ماں بھی یہی کہتی تھی,اصل اوکات تو یونیورسٹی کی لڑکیوں نے بتائی تھی۔ کینن ہنس کر بولا۔

چلو ہم جارہے ہیں تم نے چلنا ہے؟ جینیک سامان بیک پیک میں بند کر رہا تھا۔

آف کورس۔ تمہیں کیا بھول گیا ہے کہ میں اور تم ہمیشہ ہر جگہ اکٹھے جاتے ہیں۔وہ بھی اٹھ کھڑا ہوا۔

ہاں,لیکن تمہیں کل اسلام آباد جانا ہے۔وہ علاقہ دور ہے,شاید تمہاری کل صبح تک واپسی نہ ہو سکے۔

کوئی فرق نہیں پڑتا۔اگر دیر ہو گئی تو.........تو میں کل کے بجائے پرسوں چلا جاوں گا لیکن ہمیں ساتھ ہی جانا ہے۔یاد ہے ہمارا موٹو تھا کہ افق اور جینیک جنت میں بھی اکٹھے ہی جائیں گے۔وہ ہنس کر کہتے ہوئے اپنا سامان سمیٹنے لگا۔

بات صرف جینیک کے ساتھ جانے کی نہیں تھی,اس کا دل اندر ہی اندر ان لوگوں کا سوچ کر تڑپ رہا تھا جو اتنے دن گزرنے کے بعد بھی ملبے تلے دبے تھے۔آج انہوں نے مظفر آباد سے چند لوگوں کو زندہ نکال لیا تھا,سو اسے امید تھی کہ وہاں کچھ جانیں تو ہونگی جنہیں وہ ظالم پتھروں سے نکال سکیں گ ے۔

ان کے گروپ میں کراچی یونیورسٹی کہ کچھ اسٹوڈنٹس,چند جوان اور وہ چاروں ترک تھے۔ ہیلی کاپڑ نے انہیں دو پہاڑ دور ایک جگہ اتارا تھا,جہاں سے چھ گھنٹے پیدل سفر کر کے وہ اس بستی

وہاں سے وہ جوتوں کی دکان تک آئی-اپنے پرانے جوگرز سے ملتے جلتے سفید اور گلابی رنگوں والے جوگرز خریدے-اب اسے ہسپتال جا کر اسے استعفی دینا تھا-کل سے وہ ایک نئ زندگی شروع کرنے جا رہی تھی-نئ زندگی, جس سے اسے گزرے ہوئے تین ماہ اور پہاڑوں کو منہا کرنا تھا-

سامان گاڑی میں رکھ کر اس نے اوپر آسمان کو دیکھا-اب نیلی چادر میں جگہ جگہ سفیدی رنگ رہی تھی-سیاہ بادلوں کا جھنڈ ابھی اسلام آباد سے کافی دور تھا-کاش وہ بادل کل اسی جگہ اور اسی وقت مارگلہ کی پہاڑیوں پر اتریں, جب وہ افق سے ملنے جائے-

ٹھنڈی ہوا اس کے مخالف سمت سے چلی اس کے بال بار بار چہرے پر بکھر رہی تھی-اس نے گاڑی میں بیٹھنے سے قبل, چند لمحوں کے لیے آنکھیں موند کر ہوا کی خشبو سونگھی اور درختوں پر پھدکتی ہواؤں کی سرگوشیاں اور قدموں تلے بولتے پتھروں کی باتیں سنیں اور پھر آنے والے دن کی خوشیوں کا تصور کرتے ہوئے وہ آنکھین کھول کر گاڑی میں بیٹھنے ہی لگی تھی کہ دور کہیں سے اڑ کر آتے دو کوؤں نے اس کے سر کے پچھلے حصے پر اپنی چونچیں ماریں-اس کے لبوں سے کراہ نکلی-اسی پل وہ آسمان پر اڑتے چلے گئے-

وہ سر کا پچھلہ حصہ سہلاتے ہوئے خوفزدہ نگاہوں سے افق پر غائب ہوتے ان کوؤں کا کرتی رہی-

کیا پھر کوئی بری خبر اس کی منتظر تھی یا وہ ضرورت سے زیادہ توہم پرست ہو چکی تھی؟

وہ سر جھٹک کر کار میں بیٹھ تو گئی مگر اب ان دونوں کوؤں کو ذہن سے جھٹکنا اس کے لیے بہت مشکل تھا-

*.........*.........*

مجھے سمجھ میں نہیں آرہا کہ یہ سب اتنی اچانک کیسے ہو گیا؟ خیمے میں رکھی چوتھی کرسی کھینچتے ہوئے جینیک نے بے حد حیرت سے پوچھا-

باقی تین کرسیوں پر افق, کنین اور احمت بیٹھے تھے-

میں نے اسے کنیکٹ کیا اور کل میں اس سے ملنے جا رہا ہوں, ڈیٹس اٹ-وہ بظاہر لاپرواہی سے مگر لبوں پر بکھری آسودہ مسکراہٹ چھپا نہیں سکا-

تم خوش قسمت ہو-ایک مجھے دیکھو منگنی سے دو دن پہلے کال آگئی کہ کشمیر جانا ہے-جینیک مصنوعی تاسف سے سر جھٹکا-اس کی منگنی ملتوی ہو چکی تھی اور اس نے خود ہی کی تھی-



ان سب کو وہاں لایا تھا-

پھر تم ہمارے ساتھ ان ریموٹ ایریاز میں نہ ہی جاو تو بہتر ہے-احمت نے کچھ دیر سوچنے کے بعد سنجیدگی سے کہا-دیکھو, ہمیں وہاں ملبے تلے دبے لوگ نکالنے ہیں-تمام عمارتیں آدھی کھڑی ہوں گی اور اگر ریسکیو ورق کہ دوران کسی آفٹر شاک سے پوری کی پوری عمارت تمہارے اوپر گر گئی تو ہم ڈاکٹر پریشے کو کیا جواب دیں گے؟

احمت, بندے کی شکل اچھی نہ ہو تو بات تو اچھی کر لینی چاہیے- افق نے خفگی سے اسے دیکھا-

میری شکل بہت اچھی ہے- آنے کہتیں ہیں مجھ سے زیادہ خوبصورت بچہ اس نے ترکی میں نہیں دیکھا تھا

ہر ماں یہی کہتی ہے- میری ماں بھی یہی کہتی تھی, اصل اوکات تو یونیورسٹی کی لڑکیوں نے بتائی تھی- کینن ہنس کر بولا-

چلو ہم جارہے ہیں تم نے چلنا ہے? جینیک سامان بیک پیک میں بند کر رہا تھا-

آف کورس- تمہیں کیا بھول گیا ہے کہ میں اور تم ہمیشہ ہر جگہ اکٹھے جاتے ہیں- وہ بھی اٹھ کھڑا ہوا-

ہاں, لیکن تمہیں کل اسلام آباد جانا ہے- وہ علاقہ دور ہے, شاید تمہاری کل صبح تک واپسی نہ ہو سکے-

کوئی فرق نہیں پڑتا- اگر دیر ہو گئی تو......... تو میں کل کے بجائے پرسوں چلا جاوں گا لیکن ہمیں ساتھ ہی جانا ہے- یاد ہے ہمارا موٹو تھا کہ افق اور جینیک جنت میں بھی اکٹھے ہی جائیں گے- وہ ہنس کر کہتے ہوئے اپنا سامان سمیٹنے لگا-



بات صرف جینیک کے ساتھ جانے کی نہیں تھی, اس کا دل اندر ہی اندر ان لوگوں کا سوچ کر تڑپ رہا تھا جو اتنے دن گزرنے کے بعد بھی ملبے تلے دبے تھے- آج انہوں نے مظفر آباد سے چند لوگوں کو زندہ نکال لیا تھا, سو اسے امید تھی کہ وہاں کچھ جانیں تو ہو نگی جنہیں وہ ظالم پتھروں سے نکال سکیں گے-

ان کے گروپ میں کراچی یونیورسٹی کہ کچھ اسٹوڈنٹس,چند جوان اور وہ چاروں ترک تھے- ہیلی کاپڑ نے انہیں دو پہاڑ دور ایک جگہ اتارا تھا,جہاں سے چھے گھنٹے پیدل سفر کر کے وہ اس بستی

پہنچے تھے' جہاں 8 اکتوبر کے بعد کوئی نہیں آیا تھا۔

وہ چھوٹا سا گاؤں نما قصبہ تھا' جس تک پہنچنے کے زمینی راستے لینڈ سلائڈنگ کے باعث بند ہو چکے تھے۔ ہر سو عمارتوں کا ملبہ بکھرا تھا۔ کیا گھر اور کیا اسکول' سب سے منہدم ہو چکا تھا۔

وہ ایک بڑی عمارت تھی جو آدھی منہدم ہو چکی تھی اور باقی آدھی سلامت کھڑی تھی۔ 8 اکتوبر کے بعد شاید کوئی شخص اس کے قریب نہیں پھٹکا تھا' وجہ اس کا آدھا کھڑا حصہ تھا جو اتنا کمزور تھا کہ محض ایک آفٹر شاک ہی اسے زمین بوس کرنے کو کافی تھا۔



" یہ اتنی بڑی عمارت ہے' غالبا" گورنمنٹ کا کوئی ادارہ ہے۔ یقینا" اندر بہت سے لوگ ہوں گے اور ہو سکتا ہے کچھ زندہ بھی ہوں۔"

افق کے پیچھے جب کوئی بھی اس عمارت میں داخل نہ ہوا تو وہ باہر نکل کر ان تمام لوگوں سے کہنے لگا۔

"اتنے دن بعد تو شاید ہی کوئی زندہ ہو۔" ایک لمبے لڑکے نے مایوسی سے کہا۔

" مگر آج انھوں نے مظفر آباد دے کچھ لوگ نکالے ہیں۔ اس لیے میں اندر جو رہا ہوں' کسی نے آنا ہے تو آئے اور جو آفٹر شاک کے ڈر سے باہر رکنا چاہتا ہے وہ رک جائے۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں۔" وہ دو ٹوک انداز میں کہہ کر اپنے آلات لیے اندر داخل ہوا۔ فوجیوں اور ترکوں نے اس کی تقلید کی۔

وہاں ہر طرف ملبہ بکھرا تھا۔ شاید کوئی اسکول تھا جس کے آدھے سے زیادہ کمرے منہدم ہو چکے تھے' کچھ کی چھتیں بھی آدھی گر چکی تھیں۔

جس کمرے میں وہ داخل ہوا اس کی چھت آدھی سے زیادہ زمین بوس ہو چکی تھی۔ وہ اور ایک جوان زمین پر بکھرے پتھر اٹھانے لگے۔ تھوڑی دیر بعد اسے بڑے بڑے پتھروں اور سریے کے ٹکڑوں کے درمیان چند کاغذ دکھائی دیئے۔ اس نے جھک کر وہ کاغذ اٹھائے اور انہیں آنکھوں کے قریب لایا۔ ان پر اعداد میں کچھ لکھا تھا۔



" یہ دیکھو' کیا لکھا ہے ؟" افق نے سامنے موجود جوان کی جانب وہ کاغذ بڑھایا' جس نے ٹارچ اس پر کرتے ہوئے پڑھنا شروع کیا۔

"مجھے ڈر لگ رہا ہے۔ یہاں بہت اندھیرا ہے۔ کلاس کے سارے بچے بہت چیخ رہے ہیں۔ مجھے بھی رونا آرہا ہے مگر میں روؤں گی نہیں۔ مجھے پتا ہے ابھی کوئی مجھے بچالے گا۔ ابھی ابو آجائیں گے۔ وہ یہ ڈیسک ہٹادیں گے جو میرے اوپر گرا پڑا ہے۔"

کچھ سطور چھوڑ کر لکھا تھا۔

"میری ٹانگ میں بہت درد ہو رہا ہے۔ کچھ نظر بھی نہیں آرہا' یہاں بہت ڈراونا سا اندھیرا ہے' شاید رات ہو رہی ہے۔ ابو ابھی تک نہیں آئے۔ پلیز اللہ میاں ابو کو بھیج دیں۔ مجھے بہت ڈر لگ رہا ہے۔ سارے بچے رو رہے ہیں۔ کسی کے ابو نہیں آرہے۔ پلیز کوئی مجھے یہاں سے نکالے۔ مجھے بھوک لگی ہے' مجھے کھانا کھانا ہے۔"

"اب بچے نہیں چیخ رہے۔ میں نے مریم کو آواز دی ہے مگر وہ بولتی نہیں ہے۔ کشمالہ کہ رہی ہے مریم مر گئی ہے اور اب وہ کبھی نہیں بولے گی۔ کشمالہ زور زور سے رو رہی ہے۔ مجھے بھی رونا آرہا ہے۔ لکھا بھی نہیں جارہا۔ اللہ میاں پلیز ہمیں یہاں اکیلا مت چھوڑیں۔ ہمیں نکال لیں۔ یہاں بہت اندھیرا ہے۔" پڑھتے پڑھتے اس جوان کا گلا رندھ گیا۔

"احمت۔۔۔ احمت۔۔۔!" افق باقیوں کو آوازیں دینے لگا' احمت اور۔ جینک بھاگتے ہوئے ادھر آئے۔

"آؤ جلدی کرو یہ ملبہ ہٹاو۔ شاید مریم اور اسکی بہن زندہ ہوں۔"

وہ جانے کس امید پر پتھر ہٹانے لگا۔شاید وہ لڑکی زندہ ہو'شاید وہ نہ مری ہو۔اس نے کاغز یقینا" پتھروں کر درمیان سراغوں سے اوپر پھینکا ہو گا اور وہ پتھروں میں پھنس گیا ہو گا۔

وہ تیزی سے ملبہ صاف کر رہے تھے۔افق کے کپڑے مٹی اور گرد سے اٹ چکے تھے۔سخت سردی کے باوجود پسینے آرہے تھے۔لاشوں کی تعفن زدہ بو ہر جگہ پھیلی تھی۔تھوڑا نیچے ہی ملبہ ہٹانے پر ایک گوری چٹی'خوبصورت بچی کی لاش ملبی میں پھنسی دکھائی دی۔اس کے ہاتھ میں ایک پینسل جکڑی ہوئی تھی۔

افق کا دل خراب ہونے لگا۔بمشکل خود پر قابو پاتے وہ جینک اور احمت کے ساتھ اس بچی کی لاش نکالنے لگا۔اس کی کچلی ہوئی ٹانگ پر ایک بھاری پتھر تھا۔وہ تینوں جھک کر وزنی پتھر اٹھانے کی کوشش کر رہے تھے کہ اس پل زمین نے زور دار جھٹکا کھایا۔

اس دے قبل کہ ان میں سے کوئی سیدھا ہوتا'کمرے کی آدھی کھڑی چھت زور سے ان پر آن گری۔



---

سر میں نے سوچ سمجھ کر فیصلہ کیا ہے۔مجھے اس پر پچھتاوا نہیں ہو گا۔اپنے استعفیٰ پر ڈاکٹر واسطی کی تحفظات سن کر وہ اطمینان سے مسکرا بولی۔اس کے باوجود اگر آپ کبھی واپس آنا چاہئیں تو ہمارے ہسپتال کے دروازے آپ کے لیے کھلے ہیں۔

شیور مگر پتہ نہیں اب واپس کب ہو شاید میں بیرونِ ملک چلی جاؤ اپنی ویز شکریہ سر۔

وہ اپنا استعفیٰ دے کر وہاں سے چلی گئی آج اس کا آخری دن تھا پھر یہاں نہیں آنا تھا ان چند گھنٹوں میں وہ مریضوں کو مکمل توجہ دے رہی تھی۔

رات میں ڈاکٹر کامران کے ساتھ زخمی ہونے والے شخص کی مرہم پٹی کر رہی تھی جسے نرس نے خون چڑھانے کا کہا تھا۔

بلڈ لگا دیا ہے؟

پریشے نے قریب آتی نرس سے سوالیہ نگاہ سے دیکھا

جی او پوزیٹو لگا ہے

او نیگٹو نہیں تھا وہ جاتے جاتے سوچ میں پلٹی



نہیں او نیگٹو اور او پازیٹو دونوں ختم ہیں بلیڈ بینک میں

ڈاکٹر کامران نے دوائی لکھ کر ساتھ کہا یہ انجکشن لے آئیں نرس جا چکی تھی پریشے نے ان سے پرچی لے لی سر دیں میں لے آتی ہوں حالانکہ اس کی ڈیوٹی آور ہو چکی تھی۔وہ نسخہ لے کر فارمیسی سے لے کر ریسپشن کی طرف

بڑی۔اس نمبر پر کال کرنی ہے اسی اثنامیں کسی نے دروازہ دھکیلا نرس سے بات کرتے اس نے پلٹ کر دیکھا وردی والے فوجی تیزی سے سٹریچر اندر لا رہے تھے

سنیں صاحب کیا ہوا کون لوگ ہیں یہ؟ وہ کھڑے کھڑے پوچھنے لگی۔

یہ فوجی ہیں ریسکیو ورک کر رہے تھے کہ چھت ان پر گر گئی ایک ہمارا جوان تھا وہی شہید ہو گیا زخمیوں کو یہاں لے آئے۔ دو نے رستے میں دم توڑ دیا اور یہ شدید زخمی ہے۔

جو فوجی سٹریچر دھکیل رہا تھا وہ بھوکھلایا ہوا تھا۔

وہ واپس پلٹی نرس کو سمجھانے لگی اس نمبر فون کرو

دوائیوں والا شاپر لے کر وارڈ کی طرف بھاگی جہاں ڈاکٹر کامران نے انجکشن منگوائے تھے



اس نے مر جانے والے کی سٹریچر پر ایک نظر ڈالی چہرہ سفید چادر سے ڈھکا ہوا تھا اسے بہت سے کام کرنے تھے

مگر اسے جیسے احساس ہوا اس نے وہ سٹریچر روک کر چادر اٹھا کر دیکھا

مرنے والے کا چہرہ خون میں لت پت تھا سینے پر رکھی اس کی پی کیپ تھی

پریشے نے پی کیپ اٹھائی نیلی پی کیپ لال سرخ ہوئی تھی خون سے بے چارہ وہ واپس پی کیپ رکھنے ہی والی تھی اسے ٹھٹکنے پر مجبور کیا۔

اس نے کیپ کو پلٹا جس پر ہاتھ سے لکھا Hail to Tayyip Erdogan

زمین آسمان اس کی نگاہوں میں گھومنے لگے۔

وہ لڑکھڑائی کیپ اس کے ہاتھ سے دور جا گری

ہیل ٹو طیب اردگان اس نے بے یقینی سے دوہرایا پھر تیزی سے مرنے والے کا چہرہ اپنی طرف گھمایا

وہ افق نہیں تھا حالانکہ وہ کیپ افق پہنتا تھا وہ اس کے دوست جینک کی تھی

جینک افق کے بغیر کئ نہیں جاتا۔ احمت کا فقرہ اس کے دماغ میں گونجا۔

مرنے والا جینک تھا اور جینک افق کے بغیر کئ نہیں جاتا جینک ادھر تو افق کہاں ہے۔ اس نے نرس کو دیکھا وہ دوسری میت کی سٹریچر دھکیل رہی تھی

وہ تیزی سے اس کی جانب لپکی چادر ہٹانی چاہی مگر اس میں ہمت نہیں تھی کانپ رہی تھی نرس نے کچھ سمجھتے ہوئے میت کے چہرے سے کپڑا اتارا۔

اس کا سانس رک گیا وہ افق نہیں تھا وہ احمت دوران تھا جو بہت ہنستا تھا۔ احمت۔۔۔ او خدا

نہیں احمت نہیں وہ منہ پر ہاتھ رکھ کر چیخ روکنے لگی دو قدم پیچھے ہٹی۔فوجی لوگ تیسرا سٹریچر لا رہے تھے اسے جاننے کی ضرورت نہیں تھی تیسرا کون وہ بے اختیار ان کی جانب بھاگی۔دوائی کا شاپر ایک سرا اس کے ہاتھ سے نکل گیا دوائی ایک ایک کر کے اس کے ہاتھ سے فرش پر گر رہی تھی رکو۔۔۔رکو اس کی آواز پر وہ جوان رکا

وہ لپک کر سٹریچر تک آئی زخمی کا چہرہ اپنی طرف کیا وہ رک رک کر سانس لیتا ہوا افق ارسلان تھا اف یہ تو بہت زخمی اسے جلدی سے ادھر لاؤ وہ کانپتے ہاتھوں سے اس کے ساتھ سٹریچر دھکیلتے ایمرجنسی میں آئی

ڈاکٹر واسطی پیپلز جلدی انہیں دیکھیں ورنہ یہ مر جائے گا

جلدی کریں خون بہت بہا گیا ہے اسے فوری طبی امداد دیتے ہوئے ڈاکٹر واسطی نے نرس سے کہا اس کا بہت خون بہہ گیا اس کا گروپ چک کر کے بلڈ کا بندوبست کریں

بلڈ گروپ پریشے نے چونک کر دیکھا مجھے پتہ ہے اس کا گروپ او نیگٹو ہے وہ بنک کی طرف بھاگی اسے یاد آیا یہ تو ختم ہے خدایا اب وہ خون کہاں سے لائے۔افق کو شدید خون کی ضرورت تھی اب وہ کہاں سے لائے

اس نے سوچنے کی کوشش کی اس کے عزیز رشتے دار کسی کا اس گروپ میں ہے تب اس کے زہین میں خیال بجلی کی طرح کورا

سیف ہاں سیف کا گروپ او نیگٹو ہے

وہ بھاگ کر استقبالیہ میں آئی نرس کسی سے بات کر رہی تھی اس نے نرس سے ریسیور جھپٹا اور سیف کو کال ملائی وہ اتی بری طرح ہراساں تھی کے بھول گئی اس کے پاکٹ میں بھی فون ہے سیف کا نمبر ڈائل کر رکھا تھا دماغ ماؤف تھا تیسری گھنٹی پر سیف نے ہیلو کیا۔

سیف پلز پمر میں ایمر جنسی ہے بلڈ چاہیئے

سیف کیا ہوا پری امی تو ٹھیک ہیں وہ ہائی بی پی کی مریضہ تھی اس کا دماغ ان کی طرف گیا۔

مگر ایک زخمی گروپ او نیگٹو ہے اس سخت خون کی ضرورت ہے



تو ہسپتال سے لو ناز لزلے میں اتنا تو دیا گیا تھا

جو تھا لگ گیا اگر ہو تا تو تمہیں کہتی تم بس فورا آ جاؤ

پریشے میں مصروف ہوں میں نہیں آ سکتا

سیف خدا کے لیے وہ مر جائے گا تمارے آفس کے قریب ہی تو ہے صرف افق کی زندگی کے لیے ایک بار پھر اس کی منت کی

کہانا نہیں آسکتا کسی دوسرے ہسپتال سے لے لو سارے شہر میں ختم ہو گیا کیا وہ بے زار ہو کر بولا

مگر ہمیں فوری چاہیے

یار کیا مسلہ ہے میں میٹنگ میں ہوں اچھا ایک گھنٹے تک آتا ہوں

گھنٹے تک نہیں سیف اس کے پاس وقت نہیں ہے وہ مر جائے گا میں تمہاری منت کرتی ہوں آجاؤ سیف

تو میں نے کون سا زخمی کیا ہے میں مصروف ہوں ورنہ آجاتا دو کروڑ کا منافع مل رہا مجھے اس سے یہ کھونا نہیں چاہتا اب مجھے تنگ مت کرنا بائے

وہ ریسیور پکڑے ساکت کھڑی رہ گئی۔



نہیں سیف کو میری بات سمجھ نہیں آئی شاید دوبارہ ایکسپلین کروں تو آجائے اس نے کال ملائی اس نے کٹ کر دی. پھر ملائی موبائل آف کر دیا

پریشے کو اپنا دل ڈوبتا ہوا محسوس ہوا

دو کروڑ کے لیے سیف اس کی زندگی نہیں بچا سکتا اپنے سیروں خون سے دو بوتلیں دے سکتا تھا

دو بوتلیں

دو کروڑ

افق پاکستانی روپے سے ارزان تھا

سیف کے لیے چند منٹ نہیں تھا جو پریشے کی ساری زندگی تھا وہ آپریشن تھیٹر میں آخری سانسیں لے رہا تھا

میرے خدا اتنا اچھا انسان اس نے کسی کا کیا بگاڑا تمہارے دوسرے لوگ نوٹ گن رہے اس بچا لو خدا اسے بچا لو

وہ دل ہی دل میں دعا کرتی استقبالیہ سے افق تک آئی

ڈاکٹر اس پر جھکے تھے وہ زخمی بے سدپڑا تھا ڈاکٹر واسطی نے پریشے سے پوچھا خون ملا؟

اس نے مایوسی سے سر ہلایا

اس کے زخم بہت گہرے خون ملا تو شاید یہ بچے ورنہ مشکل ہے

سر آپ میرا سارا خون لے لیں مگر اسے بچا لیں وہ رو دینے کو تھی



آپ کا گروپ کیا ہے؟

اوپازیٹو

مگر سسٹر کہہ رہی تھی مریض کو او نیگیٹو ہے آپ کا بلڈ نہیں لگ سکتا ڈاکٹر پریشے آپ کی ڈیوٹی ختم آپ گھر آرام کریں۔

اس نے ان کی ٹھیک سے بات بھی نہیں سنی باہر جینک کھڑا تھا اس سے پوچھا اس نے بی پازیٹو آخری امید بھی ٹوٹی وہاں سے بھاگی اسے دوسرے ہسپتال سے بلڈ منگوانا تھا ہر حال میں افق کو بچانا تھا۔

بیچ کارڈر میں اسے کسی نے روک لیا

ڈاکٹر پریشے وہ جانی پہچانی شکل کا 17 18 سال کا لڑکا تھا۔ آپ کو او نیگیٹو خون چاہیئے آپ کسی سے فون پہ مانگ رہی تھی میرا او نیگیٹو ہے۔

کسی نے اس کے مردہ جسم میں روح پھونک دی

میرے ساتھ آؤ وہ لڑکے کو کھینچ کر آپریشن تھیٹر لے آئی مل گیا بلڈ سر

اس لڑکے کو دوسرے بیڈ پر لیٹا اور نالیاں جوڑی وہ ایک ایک قطرہ پیوست افق کے جسم میں داخل ہو رہا تھا وہ پلکیں بھی نہیں جھپک رہی تھی کئ خون کی بوتل غائب نہ ہو جائے۔ منظر بدل نہ جائے اسے خوف آرہا تھا۔

پریشے ریلیکس کریں آپ پچھلے کئ گھنٹوں سے ڈیوٹی کر رہی ہیں۔ پریشے کو اس حال میں دیکھ کر ڈاکٹر گرین ماسک کے پیچھے سے بولا۔

وہ ان کو کیسے بتاتی کے وہ شخص اس کی زندگی ہے ایک وقت تھا اس کی بس ٹانگ زخمی تھی اور وہ اس کے لیے

چار راتیں ٹھیک سے سوئی نہیں تھی اب بھلا کیسے جا سکتی تھی۔

خون بوند بوند افق کے جسم میں داخل ہو رہا تھا ای سی جی مشین پر اس کے دل کی دھڑکن ترچھی لکیروں میں ظاہر ہو رہی تھی پریشے کا دل ڈب رہا تھا۔

اس سے مزید نہیں دیکھا گیا وہ باہر چلی گئی

اب فوجی بھی نہیں تھے جانے کہاں چلے گئے تھے اس نے فرش پر گرا اپنا روپٹہ اٹھا کر کندھے پر ڈالا

وہ کانپ رہی تھی افق کو اگر کچھ ہو گیا وہ کیا کرے گی کہاں جائے گی

دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے خدا اسے بچا لو اس کی دعا دم توڑ گئی آنسو ٹپ ٹپ گرنے لگے۔

ایک دم کیا ہو گیا وہ اتنے خوش خیال میں گھر جانے والی تھی اسے تو کل افق سے ماگلہ کے پہاڑیوں پر ملنا تھا اسے منا کیا تھا پمز میں نہیں آئے ملنے پھر کیوں آ گیا تھا

اسے پتہ بھی نہیں چلا کب وہ فرش پر بیٹھ کر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔

زندگی کیوں اس کے ساتھ ہمیشہ ایسے کرتی ہے کیوں اسے خوشیاں راس نہیں آتی۔

تین برس بعد جو خوشی اسے ملی تھی کل افق اس کا ہونے والا تھا یہ خوشی کیوں اللہ نے اتنی جلدی چھین لی

اتنا قریب آ کر کیوں وہ پھر سے دور جا رہا ہے۔

میں ضرور آؤ گا یاد ہے تمہارے آنسو راگاپوشی میں گرے تھے وہ تمہیں لوٹانے ہیں۔

وہ ٹھیک کہتا تھا وہ آنسو لوٹانے صبح سے پہلے آ گیا تھا

اب رونا نہیں پری آنکھیں صاف کرو

اس کا کہا گیا فقرہ اس کے کان میں گونجا وہ آنکھیں صاف کرتی اٹھ گئی۔

لڑکا خون دے چکا تھا اس نے اپنی استین نیچے کرتے ہوئے پری کو دیکھا وہ چند قدم چل کر اس کے قریب آیا وہ اسے پہچان گئی



وہ حسیب کا دوست تھا وہ اس روز ہسپتال میں ملی تھی۔

روئیں مت وہ ٹھیک ہو جائے گا۔ قریب آ کر بہت آہستگی سے اس نے کہا پری نے چونک کر بھیگا چہرہ صاف کیا۔

اتنے عرصے بعد وہ کھو جانے کے لیے نہیں ملا آپ کو وہ ٹھیک ہو جائے گا۔ میں نے پہچان لیا یہ افق ارسلان ہے ۔وہ اتنی سرگوشی میں بول رہا تھا کہ پریشے کے علاوہ کوئی سن نہیں پا رہا تھا۔

کیا واقعی وہ ٹھیک ہو جائے گا؟

جی اور اب آپ کو آپی بول سکتا ہوں وہ مسکرایا

وہ مسکرائی اور اثبات میں سر ہلا دیا بعض دفعہ ہم کسی کو کتنا غلط سمجھتے ہیں

وہ اس کے قریب سے ہو کر باہر نکلا پریشے نے اسے آواز دی سنو اس نے مڑ کر دیکھا جی؟

تمہارا نام کیا ہے؟ وہ پھر سے بھول گئی تھی

معصب عمر وہ کہہ کر رو کا نہیں چلا گیا

وہ افق کے پاس آ گئی آس پاس کتنے لوگ ہیں کسی کو نہیں دیکھ پا رہی تھی

اس کی نگائیں افق کے چہرے اور بند آنکھوں پر جمی ہوئی تھی

وہ اس کے سرہانے کھڑی بائیاں ہاتھ کافی حد تک محفوظ رہا وہ اس کو تھام لیا

اس کے ہاتھ میں وہی گھڑی تھی مگر چکنا چور

وہ دل میں سوچ رہی آنکھیں کھولتا کیوں نہیں کچھ کہتا کیوں نہیں

افق اٹھو افق سونا نہیں ہے

سو گئے تو اٹھ نہیں سکو گے میں نے منا کیا تھا پھر کیوں سو رہے ایک دفعہ اپنی پری کے لیے آنکھیں کھولو دیکھو کتنے قریب ہے تمہارے افق پیپلز اٹھو آنکھیں کھولو۔

تم نے کہا تھا ہم پھر کبھی وائٹ پیلس گئے تو نیلی ٹائلوں والے اس فوارے کے پیچھے چھپایا گیا آدھا بگو گوشہ تلاش کریں گے۔ افق اس سبز بگو گوشے کو تو پرندوں نے نہیں کھایا وہ سب ہمارا انتظار کر رہے ہیں۔ اٹھو نا افق اپنی پری کے لیے مجھے ایک دفعہ پھر تیسری منزل کی بالکونی پر افق ارسلان گیت سنائے گا۔ وہ گیت جس میں جامنی پہاڑ اور اناطوطیہ کی گلیوں کا ذکر ہے وہ جس میں بچھڑنے اور وعدے کا ذکر ہے مجھے وہ گیت سننا ہے افق اٹھو نا اب میں تمہیں کوئی وعدہ کوئی عہد نہیں لوں گی میں تمہیں اب کئی نہیں جانے دوں گی۔ تمہیں اپنے اس عشق کا واسطہ جس کا اظہار تم نے کبھی نہیں کیا۔ اٹھ جاؤ

اس کی پلکوں پر آنسوں ٹوٹ ٹوٹ کر گر رہے تھے افق ماسک میں سانس لے رہا تھا آواز نہیں تھی ای سی جی مشین میں دل کی دھڑکن کی لکیریں ابھرتی مچلتی دکھائی دے رہی تھی

وہ ان لکیروں کو دیکھ رہی تھی جو ان ظالم پہاڑوں کی طرح لگ رہے تھے جو افق کی ماں کے بیٹے نہیں لوٹاتے تھے ۔بہت ظالم اور بہت خوبصورت کوہ ہمالیہ کے پہاڑ۔

کیا بگاڑا تھا تمارا ان سب نے تم بہت خونی ظالم ہو بہادر فوجی کا اخراج لیتے ہو۔

اردگرد برف گر رہی تھی وہ دور تک پہاڑی سلسلے پر نظریں جمائے بیٹھتی تھی۔

افق اس کے سامنے تھا وہ اس سے کہہ رہی تھی سونا نہیں خدا کے لیے مت سونا پھر کبھی نہیں جاگ پاؤ گے۔ اٹھو بس ایک بار اپنی پری کو دیکھو۔ وہ آتے ہی ہوں گے۔ بس وہ آ جائیں گے۔ ہمیں ایک اور سفید رات نہیں گزارنی پڑے گی۔

ماضی حال سب آپس میں گڑ مڈ ہو رہا تھا۔ اونچے پہاڑوں جیسے ان پر ہنس رہے تھے۔

افق اٹھو یہ اٹھتا کیوں نہیں ہے۔ یہ بولتا کیوں نہیں اسے اٹھاؤ خدارا۔ کوئی اسے اٹھائے میں نے راتوں کو جاگ کر اس کی خیریت مانگی ہے۔ وہ اسے شانے سے جھنجوڑنے لگی۔ اسے اٹھانا چاہتی تھی کہ پیچھے سے کسی نے روکنا چاہا۔



ایسے مت کرو پریشے

اسے اٹھیں ڈاکٹر واسطی یہ کیوں نہیں اٹھ رہا۔ اسے اٹھائیں ورنہ میرا دل پھٹ جائے گا وہ بہت رونے لگی۔

مت کرو پریشے ایسے مت کرو وہ مر جائے گا کوئی اسے کہہ رہا تھا

یہ نہیں مر سکتا یہ کیسے مر سکتا ہے میں نے اسے اپنے حصے کا گرم پانی دیا اس کے لئے برف میں پیدل سفر کیا

خود سرد راتیں کاٹی تھی اسے گرم کر کے سلایا تھا طوفان میں برف بھاری میں اسے کندھے پر اٹھا کر لایا تھا پھر بھی آپ کہتے ہو مر جائے گا اللہ اتنا ظالم نہیں ہے۔اس نے کیا بگاڑا تھا کسی کا یہ نہیں مر سکتا میں نے اسے خون لا کر دے دیا تھا پھر بھی کیوں مرے گا وہ زمین پر گھٹنوں کے بل بیٹھ کر اس کا ہاتھ تھام کے پھوٹ پھوٹ کر رو رہی تھی

رو دی تھی۔

وہ ایک دفعہ پہلے ہسپتال کے کمرے میں جاگی تھی تو اکیلی تھی۔

آج پھر زندگی اسی موڑ پر آ گئی تھی۔وہ پھر سے ہسپتال کے کمرے میں تھی۔وہ پھر سے اکیلی ہونے جا رہی تھی۔

وہ اس کو چھوڑ کر جا رہا تھا۔بستر پر لیٹا شخص مر رہا تھا اور وہ اس کے لیے کچھ نہیں کر سکتی تھی۔

روتے روتے اس نے سر اٹھا کر دیکھا۔بہت سے لوگ افق پر جھکے ہوئے تھے۔کوئی اسے کمرے سے جانے کو کہہ رہا تھا مگر وہ اسے چھوڑ کر نہیں جا سکتی تھی۔

"افق۔۔۔!تمھیں کچھ نہیں ہو گا۔۔۔پلیز۔!آنکھیں کھولو۔۔۔مجھے چھوڑ کر مت جاو۔میں مر جاوں گی۔"

وہ پھر سے اس کے سرہانے کھڑی ہو گئی۔وہ ابھی تک آنکھیں بند کیے لیٹا تھا۔

"ڈاکٹر وسطی۔۔۔ سر! یہ بچ جائے گاناں؟ اسے کچھ نہیں ہو گاناں؟" آنسوؤں سے اس کا چہرہ بھیگ گیا تھا۔ وہ بکھری بکھری سی روتے ہوئے ڈاکٹر وسطی سے پوچھ رہی تھی۔

"شاید۔" کسی ڈاکٹر نے کہا۔ وہ پر یقین نہیں تھے۔ وہ پر امید بھی نہیں تھے۔

"افق۔!" وہ اسکے چہرے پر جھکی۔ "افق! آنکھیں کھولو پلیز افق!" وہ اسے پکار رہی تھی مگر وہ آنکھیں نہیں کھول رہا تھا۔ ای سی جی مشین پر ابھی سیدھی لکیر نہیں آئی تھی۔

"افق۔۔۔! تمھیں تمھارے عشق کا واسطہ ہے۔ آنکھیں کھول دو۔۔۔" وہ آہستہ سے بولی شاید دل میں ہی کہہ رہی تھی' مگر اسے لگا۔ اب افق نے سن لیا ہے۔

بہت آہستہ سے اس نے ایک لمحے کو آنکھیں کھولیں۔ وہ نیم غنودگی کے عالم میں تھا۔ اس کی ادھ کھلی آنکھوں میں کوئی جزبہ 'کوئی تاثر' کچھ نہ تھا۔ اس نے اپنی آنکھیں بند کر لیں۔

"یہ پھر سی کیوں بے ہوش ہو گیا ہے!" اس نے بے اختیار اس کا چہرہ تھپتھپایا' مگر اس میں کوئی جنبش نہ ہوئی۔

"یہ۔۔۔ یہ آنکھیں کیوں نہیں کھول رہا؟"

"ریلیکس پریشے۔۔۔ اب وہ خطرے سے باہر ہے۔"

پتا نہیں کس نے کہا تھا۔ وہ تو بس اس کی بند آنکھوں کو خوف زدہ نگاہوں سے دیکھ رہی تھی۔

"اسے اٹھائیں۔۔اسے کہیں یہ آنکھیں کھولے۔"

"پریشے! اب وہ ٹھیک ہے۔وہ سو رہا ہے۔" ڈاکٹر وسطی نے اسے شانوں سے پکڑ کر افق کے قریب سے ہٹانا چاہا۔

"وہ سو رہا ہے؟" اس نے بے یقینی سے دہرایا۔وہ۔۔۔"وہ بچ جائے گا ناں؟"

"ہاں وہ بچ جائے گا۔تم باہر جا کر بیٹھو۔"

مگر وہ پھر بھی اس کے سرہانے کھڑی رہی۔اس نے ابھی تک ادق کا ہاتھ پکڑ رکھا تھا۔وہ اسے چھوڑ کر نہیں جا سکتی تھی۔بس وہ خوف زدہ نگاہوں سے ای سی جی مشین پر ابھرتے 'ڈوبتے پہاڑوں کو دیکھتی رہی۔وہ اب ٹھیک سے چل رہے تھے۔اب انہیں سیدھی لکیر نہیں بننا تھا۔

ایک سکون سا اس کے رگ و پے میں اترنے لگا۔

اس کا افق زندہ تھا۔وہ اسے چھوڑ کر کہیں نہیں گیا تھا۔وہ اس کے قریب ہی تھا۔وہ اس کا ہاتھ پکڑے نڈھال سی وہیں فرش پر گھٹنوں کے بل گر گئی۔وہ کتنی دیر افق کے سرہانے روتی رہی تھی؟ اسے وقت گزرنے کا پتا بھی نہیں چلا۔

اور تب اس نے ڈاکٹرز کو دیکھا۔وہ افق کا بایاں پاوں کاٹ رہے تھے۔

"یہ۔۔۔کیا۔۔۔؟" وہ سانس نہیں لے سکی۔

اس کا بایاں پاؤں بری طرح کچلا گیا تھا اور وہ سب اسے بہت آرام سے کاٹ رہے تھے۔ وہ ان کے ہاتھ روکنا چاہتی تھی' ان کی منتکرنا چاہتی تھی کہ خدارا وہ افق کا پاؤں نہ کاٹیں' اگر اس کا پاؤں کٹ گیا تو وہ گھوڑا کیسے دوڑائے گا؟ پہاڑوں پر کیسے چڑھے گا؟ کوہ پیماؤں کو اپنے انہیں قدموں پر ہی تو ناز ہوتا ہے اور وہ سفاک ڈاکٹرز افق ارسلان سے اس کے قدم چھین رہے تھے۔

"نہیں خدا کے لئے ایسا نہ کرو' وہ اپنا ادھورا وجود دیکھ کر مر جائے گا۔" وہ انہیں روکنا چاہتی تھی مگر روک نہیں سکی۔

باہر صبح طلوع ہو رہی تھی۔ چڑیوں نے مدھر نغمے گانا شروع کر دیے تھے۔ وہ طویل سیاہ' خوفناک رات اب ختم ہو چکی تھی۔ ایک لمبی مسافت اپنے اختتام کو پہنچ گئی تھی۔

ڈاکٹرز کافی دیر ہوئی وہاں سے جا چکے تھے۔ افق اب ٹھیک تھا۔ اس کو آکسیجن ابھی تک لگی ہوئی تھی۔ لیکن اب خطرے کی کوئی بات نہیں تھی۔



وہ اٹھ کر اس کے بستر پر بیٹھ گئی۔

وہ پرسکون سا سو رہا تھا۔ اس بات سے بے خبر کہ اس کا پاؤں کٹ چکا ہے۔

پریشے نے تھکی تھکی مسکراہٹ کے ساتھ اس کا چہرہ دیکھا اور پھر بے اختیار اس کے ماتھے' اس کے ہاتھوں کو چھوا۔ وہ اس کی موجودگی کا یقین کرنا چاہتی تھی اور اب اسے یقین آ چکا تھا۔

"میں اب تمہیں کبھی ہمالیہ اور قراقرم کے پہاڑوں میں جانے نہیں دوں گی۔ میں دنیا کے بہترین ہسپتالوں میں تمھارا علاج کرواں گی۔ ایک دن تم بلکل ٹھیک ہو جاوں گے۔ پھر ہم ترکی چلے جایئں گے اور اہک نئ زندگی شروع کریں گے۔ ہمیں اب زندگی بھر ان ظالم پہاڑوں کی شکل نہیں دیکھنی۔ ان پہاڑوں نے احمت کو' ارسہ کو اور خینیک کو ہم سے چھین لیا ہے۔ اب ہم ان میں کبھی واپس نہیں آیئں گے۔ مجھے ہمالیہ کی عظیم چاٹیوں کی قسم ہے۔ میں تمھیں پھر کبھی ادھر واپس نہیں آنے دوں گی۔"

اس نے افق کی ایک طرف رکھی جیکٹ کی جیب سے وہ نیلا اور سبز دور نگا پتھر نکالا جس کے درمیان میں لکیر پڑی تھی۔ وہ اس پتھر کو دیکھ کر اداسی سے مسکرای۔ اسے بہت کچھ یاد آگیا تھا۔ وہ جانتی تھی وہ اب کبھی گھوڑا نہیں دوڑا سکے گا۔ وہ اب کبھی پہاڑوں کا سفر نہیں کر سکے گا لیکن پھر بھی وہ خوش تھی' وہ پر سکون تھی۔

اس کی زندگی کا سیاہ باب ختم ہو چکا تھا۔ اب اسے ایک نئ زندگی کی شروعات کرنی تھی۔

اس نے نرمی سے افق کے ماتھے پر آئے بال ہٹائے۔



قراقرم کی پری کو بلآخر اس کا کوہ پیما مل ہی گیا تھا۔

---------------------------

دیا تھا۔شروع میں اسے چلنے میں بہت دقت ہوتی تھی مگر ان گزرے چھے ماہ میں وہ اسکا بہت عادی ہو گیا تھا۔ معمولی سی لنگراہٹ اس کی ٹانگ میں ابھی بھی موجود تھی' مگر وہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ کم ہوتی جا رہی تھی۔ آج نہیں تو آج سے ایک سال بعد ہی سہی اسے یقین تھا کہ وہ ویسے ہی چلنے لگے گا جیسے پہلے چلتا تھا۔ہاں وہ جانتی تھی کہ وہ دونوں اب کبھی قراقرم نہیں جائیں گے۔

پانچ ماہ پہلے جب وہ اس کے ساتھ شادی کر کے اسے اپنے ہمراہ ترکی لے گیا تھا تب دونوں نے ایک وعدہ کیا تھا اور یہ وعدہ لینے والا خود افق تھا۔

"پری!ہم آج ایک نئی زندگی شروع کرنے جا رہیں ہیں۔ آج کے بعد ہم کبھی قراقرم میں واپس نہیں جائیں گے۔مجھے اب ان پہاڑوں کو کبھی نہیں دیکھنا' جنہوں نے مجھ سے میرے بہترین دوست چھین لیے۔"

اور پھر اس نے افق ارسلان کے ترکی میں ایک نئی زندگی کی بنیاد رکھی تھی۔اب وہ محض ایک جیولوجیکل انجینئر تھا اور وہ دنیا کے بہت سے ناتمل لوگوں کی طرح ناین ٹو فائیو کی جاب کرتا تھا' پہاڑوں سے وہ دونوں اس حد تک خائف تھے کہ وہ تو ماونٹ ارارت دیکھنے بھی نہیں گئے تھے۔یہ شاید پہلی دفعہ تھا' جب افق نے سیاحت اور کوہ پیمائی ترک کر کے مسلسل پانچ مہینے لگاتار آفس جا کر زندگی کو انقرہ کی گلیوں تک محدود کر دیا تھا۔وہ دونوں کوہ پیما نہیں' بلکہ ڈاکٹر اور انجینئر بن کر اس محدود زندگی میں بھی خوش تھے۔انہیں اب کسی اور شے کی تمنا نہیں تھی۔افق کی شدتوں بھری محبت اس کے لیے کافی تھی۔

ہاں بس پچھلے پانچ ماہ میں ایک بے کلی سی' ایک نارسائی سی اس کے وجود سے جھلکتی تھی۔ کہیں کوئی تشنگی رہ گئی تھی' وہ بہت غور بھی کرتی تو بظاہر سب کچھ ٹھیک تھا۔ سیف اور پھپھو لوگوں نے شروع میں بہت شور مچایا' مگر پریشے نے سیف کے خون نہ دینے والی بات کو ایشو بنا کر منگنی توڑ دی تھی۔ ان لوگوں نے باتیں بھی بہت بنائیں' مگر اسے پرواہ نہیں تھی۔ وہ پاپا کے تمام اثاثوں کا نگران ماموں کو بنا کر ترکی چلی آئی تھی۔ اب تو سب کچھ ٹھیک تھا۔ نشاء کی بھی شادی ہو چکی تھی' حسیب اور اس کا دوست مزید تعلیم کے لیے لندن جا چکے تھے۔ ہاں سب کچھ ٹھیک ہی تو تھا' پھر بھی اسے لگتا کہ کہیں کچھ مکمل' کچھ ادھورا ہے۔

اپنی سوچوں کو ذہن سے جھٹک کر اس نے ساتھ بیٹھے افق کے بائیں جوتے پر نگاہ ڈالی۔ اصل حقیقت سے لاعلم کوئی شخص اس کا جوتا دیکھنے پر سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اندر موجود پاوں مصنوئی ہے۔ پریشے نے جوتے سے نگاہیں ہٹا کر اس کے خاموش چہرے کو دیکھا۔

وہ ابھی تک سامنے دیکھ رہا تھا۔ وہ اس کی شہد رنگ آنکھوں میں جھلملاتی پرانے دنوں کی یادیں دیکھ سکتی تھی۔ وہ سنہرے پرانے دن' جب وہ تینوں انقرہ کی گلیوں میں بارش میں بھیگا کرتے تھے۔ جب تینوں کلاس ٹیسٹ میں نقل کرتے پکڑے جاتے اور ٹیچر احمت کی معصوم شکل اقر بھول پن کے باعث اسے چھوڑ دیا کرتی تھی اور افق اور جینیک کو سزا ملتی۔ بعد میں وہ اس سے خوب لڑتے۔۔۔ اور وہ دن جب افق اور جینیک نے اپنا بھانڈا پھوڑنے پر احمت کو یخ پانی سے بھرے تلاب میں پھینک دیا تھا۔ وہ ٹھنڈے پانی میں ہاتھ پاوں مارتا چیخ رہا تھا'

انھیں گالیاں دے رہا تھا اور وہ دونوں کھڑے ہنس رہے تھے اور پھر ہنستے ہنستے افق نے جینیک کو بھی اندر دھکا دے دیا تھا۔ اب وہ دونوں تلاب کے اندر تھے اور وہ باہر ہنستے ہوئے اکیلا کھڑا تھا۔

آج پھر وہ اکیلا تھا۔

احمت نہیں تھا۔

جینیک نہیں تھا۔

زندگی کے ہر سفر میں وہ اور جینیک اکھٹے تھے۔ پہلی دفعہ جینیک اسے چھوڑ کر چلا گیا۔

روسٹرم پر کھڑا کمپیئر احمت دوران کی بیوہ کو بلا رہا تھا۔

سلمی بہت آہستگی سے اٹھی اور چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتی دو فٹ اونچے پلیٹ فارم پر کھڑے صدر تک آئی اور احمت کا "ستارہ ایثار بعد از شہادت" وصول کیا۔ پھر آنکھیں رگڑتی بمشکل خود پر ضبط کرتی واپس آئی۔



پھر افق حسین ارسلان کا نام پکارہ گیا۔

وہ اپنی نشست سے اٹھا اور آہستہ سے چلتا ہوا اوپر سٹیج تک آیا۔ سیاہ سوٹ میں ملبوس وہ بہت اچھا لگ رہا تھا۔ اس نے صدر سے ہاتھ ملایا۔ صدر نے چند تعریف کلمات کہتے ہوئے اس کے پاوں کی طرف اشارہ کیا۔ افق نے سر جھکا کر اپنے بائیں پاوں کو دیکھا' ہال میں موجود تمام لوگوں کی نگاہیں اس کے قدموں میں جھک گیئں۔

افق نے بایاں پاؤں ہلکا سا اوپر کیا' پھر واپس زمین پر رکھتے ہوئے شانے اچکا دیئے جیسے کہہ رہا ہو "میں کیا کر سکتا ہوں؟" اس کے چہرے پر بے حد اداس مسکراہٹ رقصاں تھی۔

پورا ہال تالیوں سے گونج اٹھا۔ صدر افق کے کوٹ پر ستارہ ایثار لگا رہے تھے اور تمام سامعین و حاضرین اپنی نشست سے کھڑے ہو کر ایک بہادر ترک کے لیے تالیاں بجا رہے تھے ان تالیاں بجانے والوں میں پریشے جہاں زیب بھی تھی' جو آنکھوں میں نمی لیے بہت فخر سے افق کو دیکھ رہی تھی۔

"ہم مظفر آباد جا رہے ہیں۔" سہ پہر میں جب مری میں اس بل کھاتی سڑک پر آگے پیچھے چلتے ہوئے اپنے ریسٹ ہاؤس کی جانب جا رہے تھے' جہاں وہ سرکاری مہمان کے طور پر مقیم تھے۔ عروہ نے اپنی زبان میں سلمی کو بتایا اور آگے بھاگ گئی۔



ریسٹ ہاوس پہاڑ کی چوٹی پر تھا' اس تک جاتی سڑک دیکھتے ہی دیکھتے بلند ہو جاتی۔ یہاں تک کہ ریسٹ ہاوس کی خوبصورت عمارت تک پہنچ جاتی۔ پریشے کو سلمی کے ساتھ اس پتھریلی سڑک پر چلتے ہوئے بے اختیار مری کی وہ سڑک یاد آئی جو اس سے بے حد مشابہت رکھتی تھی۔

"میں آ رہی ہوں۔" سلمی نے بھاگتی عروہ کو بلند آواز میں کہا' عروہ اب دوڑتے ہوئے افق سے بھی آگے نکل چکی تھی۔ جو ان دونوں سے کافی اوپر ڈھلان پر سر جھکائے جیبوں میں ہاتھ ڈالے چڑھ رہا تھا۔

"تم مظفر آباد جا رہی ہو۔؟" دونوں خاموشی سے چھوٹے چھوٹے قدموں سے اوپر چڑھ رہی تھیں' جب پریشے نے اداسی سے پوچھا۔ یہ بارش سے چند منٹ پہلے کا موسم تھا' جو اسے ہمیشہ اداس کر دیتا تھا۔

سلمی نے ایک گہری سانس لیتے ہوئے اثبات میں سر ہلایا۔

"مسٹر اینڈ مسز اور ہن یقین اور عروہ کی فیملی مع ایک ترک مترجم اور ترک سفیر کے' مظفر آباد جا رہے ہیں۔ تمھارے سرکاری ٹیوی کا حملہ بھی ہو گا اور ستارہ ایثار حاصل کرنے والے ترکوں پر ڈاکومینٹری بنا رہے ہیں' جو آج شاید تمھارے سرکاری ٹی وی سے دکھائی جائے گی۔"

وہ دونو سڑک کے کنارے سفید پتھروں کی باڑ کے ساتھ چل رہی تھیں۔ افق ان سے کافی آگے سڑک کے بلند ترین مقام پر کھڑا ہو گیا تھا۔ جیبوں میں ہاتھ ڈالے وہ سر اٹھا کر اوپر سیاہ بادلوں سے ڈھکے آسمان کو دیکھ رہا تھا۔

"لگتا ہے بارش ہونے والی ہے۔" الفاظ اس کے لبوں ہی میں تھے کہ بادلوں نے برسنا شروع کر دیا۔

سلمی نے ہستھ میں پکڑی گلابی چھتری کھول دی۔ پریشے رم جھم سے بچنے کو چھتری تلے سمٹ آئی۔

"تم آو گی مظفر آباد؟" دونوں تیز ہوتی بوندا باندی میں بھی اوپر چڑھ رہی تھیں۔

"اونہوں۔"

"کیوں؟" سلمی یونہی بیچ سڑک میں تک کر اسے دیکھنے لگی۔ چھتری اس نے پکڑ رکھی تھی۔ پریشے بارش کے باعث اس کے اور قریب کھسک آئی۔

"میں پہاڑوں میں واپس نہیں جانا چاہتی۔"

"اور۔۔۔ افق؟" سلمی نے کہتے ہوئے گردن گھما کر سڑک کی بلندی پر دیکھا' جہاں وہ اسی طرح کھڑا بارش میں بھیگ رہا تھا۔

"وہ بھی واپس جانا نہیں چاہتا۔"

سلمی نے سمجھنے والے انداز میں سر ہلایا۔ "تم ٹھیک کہتی ہو۔ ہم اپنی زندگیوں کی بہت بڑے نقصان سے گزر چکے ہیں۔" پھر وہ اضطراری انداز میں لب کچلنے لگی۔

"جانتی ہو پری! یہ سب مظفر آباد کیوں جا رہے ہیں؟ یہ سنمب نیلم اسٹیڈیم میں آرمی کے کیمپ کا آخری خیمہ دیکھنا چاہتے ہیں' جہاں احمت اور جینیک نے اپنی آخری رات گزاری تھی مگر میں۔۔۔ میں مظفر آباد کی فضاؤں اور نیلم کے پانی سے پوچھنا چاہتی ہوں کہ ہم سے بچھڑنے سے قبل وہ کیسا لگ رہا تھا؟ میں اس بچی کی قبر کو دیکھنا چاہتی ہوں جس کی لاش نکالتے ہوئے احمت خود لاش بن گیا۔ میں اس خیمے کی مٹی پر گھٹنوں کے بل بیٹھ کر رونا چاہتی ہوں' مجھے اس سرخ مٹی اور نیلم کے پانی میں اپنے آنسو گرانے ہیں۔" چھتری ابھی تک ان کی سروں پر تنی تھی' مگر سلمی کا چہرہ بھیگ چکا تھا۔

"افق'جینیک'کینن سمیت احمت کو جاننے والا ہر شخص یہ کہا کرتا تھا کہ وہ صرف شکل سے ہی معصوم لگتا ہے اور اندر سے وہ بہت خبیث ہے مگر میں تمھیں بتاوں پریشے میں نے اس کے ساتھ اٹھ سال گزارے ہیں وہ۔۔۔وہ شخص اندزمر سے بھی بچوں کی طرح معصوم تھا۔" وہ چہرہ ہاتھوں میں چھپا کر پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔ چھتری اس کے ہاتھوں سے پھسلنے لگی'پریشے نے فورا" چھتری پکڑ لی۔

"میں چلتی ہوں۔"کچھ دیر بعد اس نے بھیگا چہرہ صاف کیا۔"مجھے ایک آخری بار ہمالیہ کے آسمان تلے رونا ہے' ان تمام دوستوں کے لیے جو چوٹیوں سے لوٹ کر نہیں آئے۔احمت دوران کے لیے۔۔۔ارسہ بخاری کے لیے۔۔۔جینیک یقین کے لیے۔۔"

آج آخری دفعہ رولو'پھر ہم ان ظالم پہاڑوں میں کبھی نہیں آیئں گے۔آج شام ہم اپنا۔۔۔



ماضی یہاں دفن کر کے جائیں گے"-

سلمی کے لبوں پر زخمی مسکراہٹ بکھر گئ-"میں کوشش کروں گی-"پھر وہ گردن گھما کر دور کھڑے افق کو دیکھنے لگی،جس کا سیاہ کوٹ مکمل طور پر بھیگ چکا تھا-

"افق!"سلمی نے پھر آواز دی-

افق نے گردن ترچھی کر کے نیچے ان دونوں کو دیکھا،پھر جیبوں میں ہاتھ ڈالے ڈھلان سے نیچے اترنے لگا-

"تم بارش میں کیوں بھیگ رہے تھے؟ چلو چھتری کے نیچے آو-" وہ مکمل طور پر بھیگ چکا تھا، بھورے بال ماتھے پر چپکے تھے- سلمی کی بات پر وہ ہولے سے مسکرا کر چھتری کے نیچے آیا اور پریشے کے ہاتھ سے لے لی-

"میں چلتی ہوں-" سلمی چھتری کے نیچے سے نکل کر برستی بارش میں اوپر سڑک پر چڑھنے لگی-

وہ دونوں چھتری تلے کھڑے خاموشی سے موسلا دھار بارش میں اسے اوپر جاتے دیکھتے رہے-

جب وہ نگاہوں سے اوجھل ہو گئ تو افق نے چہرہ اس کی طرف کیا-

"اب تم بیس سال بعد اپنے سفر نامے میں یہ لکھ سکتے ہو کہ جب تم اسلامی دنیا کے سب سے طاقتور ملک گئے تو اس کے "پادشاہ" نے تمہاری خوب آو بھگت کی-وغیرہ وغیرہ"-

وہ دھیرے سے مسکرایا اور گردن گھما کر دور دور تک پھیلی مارگلہ کی پہاڑیوں کو دیکھنے لگا- پریشے نے اس کی نگاہوں کے تعاقب میں ان پہاڑی سلسلوں کو دیکھا- ان تمام پہاڑوں سے دور، بہت دور، ہمالیہ، ہندو کش اور قراقرم کے پہاڑ شروع ہوتے تھے- وہ انہیں وہاں سے نظر نہ آنے کے باوجود دیکھ سکتی تھی، جہاں وائٹ پیلس کی سیڑھیوں کے ساتھ نصب پنجرے میں مقید وہ موروں کا جوڑا اس ترک گیت کو یاد کرتا تھا، جو کبھی ایک شہد رنگ آنکھوں والا سیاح انہیں سنایا کرتا تھا- ماہوڈھنڈ کے کنارے اگا سبزہ زار آج بھی اس گھوڑے کو یاد کرتا تھا، جس سے کبھی قراقرم کی ایک پری اتری تھی-

وہاں دور دور تک پھیلے پہاڑ تھے - پر اسرار سیاہ پہاڑ، جو اپنے ظالم چہروں پر سفید چادر کی بکل مارے اپنے اندر ڈھیروں راز دفن کیے بہت تمکنت سے کئی صدیوں سے زمین پر سر اٹھائے کھڑے

تھے۔ ان پہاڑوں کے بیچ ایک ایسا پہاڑ بھی تھا۔ جس کی برف آج تک نہیں پگھلی تھی۔ وہ آج بھی بہت غرور سے۔ بہت تمسخر سے دنیا والوں کو دیکھ رہا تھا۔

لوگ ان پہاڑوں کو کئی ناموں سے پکارتے ہیں

راکاپوشی

The shining wall

دُمانی

The mother of mist

پربتوں کی دیوی

قراقرم کا تاج محل

اس پہاڑ کا NW رِج آج تک ناقابل تسخیر ہے اسے 2005 کے بعد کسی نے سر کرنے کی کوشش نہیں کی۔

اس نے گردن پھیر کر افق کو دیکھا جو کسی گہری سوچ میں تھا۔

افق حسین ستارہ ایثار کیا سوچ رہے ہو؟

اس کے اظہار مخاطب پر دھیرے سے ہنسا

مجھے کافی عرصے سے اپنے آپ میں ادھوراپن محسوس ہوتا ہے آج مجھے اس ادھورے پن کا راز مل گیا پری۔

دونوں ابھی تک تیز بارش میں چھتری کے نیچے کھڑے تھے۔

ابھی تم سلمٰی کو کہہ رہی تھی اب ہم کبھی پہاڑ نہیں جائیں گے وہ کہتے کہتے رک گیا پریشے کو پتہ تھا اگے کیا کہنے والا ہے

یاد ہے میں نے تمہیں راکاپوشی کی پریوں کا قصہ سنایا تھا شاید تمہیں یقین نہیں آیا ہو مگر میں تمہیں بتاؤں پری ماتا کی چوٹی پر سونے کی پریاں اترتی ہیں میں نے انہیں خود دیکھا اور تمہیں بھی دیکھانا چاہتا ہوں میں ایک بار پھر ایورسٹ جانا چاہتا ہوں میں نہیں جانتا اس بار بچ کے آؤں گا کہ نہیں مگر جانا چاہتا ہوں

سرد ہوا کا جھونکا چھتری اڑا لے گیا مگر وہ اس کے پیچھے نہیں گئےوہ اسی طرح بارش میں بھگتے رہے

بہت غور سے افق کو دیکھ رہی تھی۔

مگر ہم نے وعدہ کیا تھا اب ہم کبھی قراقرم نہیں جائیں گے اور اچھے بچوں کی طرح گھر میں رہیں گے ہم نے وعدہ کیا تھا کہ اب ہم کوہ پیما چھوڑ دیں گے۔

پریشے کی بات پر مسکرایا اس نے ماتھے پر آتے بھورے بال پیچھے کیے اس کو دونوں شانوں سے تھام کر قریب کیا۔ پھر اسی طرح پچھلے کئی گھنٹوں سے سوچے جانے والی بات کہی جو بارش کے قطروں نے اور سیاہ بادلوں نے بھی سنی۔

کیا کوہ پیما بھی کوئی چھوڑنے والی چیز ہے۔



ختم شد

